ف: اس عمل کے ساتھ ساتھ اگر کسی مسجد کی صفائی اور خدمت بھی ہو سکے تو انشاء اللہ تعالیٰ زیادہ جلدی کامیابی شروع ہو جائے گی۔

## نسل در نسل امیر ہونے کا عمل

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ نسل در نسل امیر بن جائے اور اس کی دولت کسی صورت میں ختم نہ ہو بلکہ بڑھتی رہے تو اس کے لئے یہ عمل بہت مؤثر اور پرتاثیر ہے۔ عمل یہ ہے کہ بعد نماز فجر باوضو سورۃ بقرہ مکمل سورت (پ۱، پ۲، پ۳) روزانہ بلاناغہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دولت آنی شروع ہو جائے گی۔ اور اس کا سلسلہ نسل در نسل چلے گا۔

## روزی میں اضافہ ہونے کے لئے

اگر کسی کی روزی تنگ ہو اور وہ تنگدستی کا شکار ہو گھر کا خرچہ پورا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے سورۃ واقعہ (پ۲۷) بعد نماز عشاء باوضو ایک مرتبہ پڑھے اس کے بعد ایک سو بار سورۃ اخلاص (پ۳۰) پڑھے۔ یہ عمل روزانہ کرے ناغہ نہ کرے اور نہ بد دل ہو کر اس عمل کو چھوڑے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن بعد آمدنی میں اضافہ شروع ہو جائے گا اور آمدنی کے نئے نئے



دروازے کھلیں گے۔

## بخار، نظر بد، درد جسم اور سر کا درد دور ہونا

اگر کسی شخص کو ایسا بخار چمٹ گیا ہو جو جاتا نہ ہو یا اس کے جسم میں، سر میں درد رہتا ہو یا نظر بد کے سبب کھانا پینا کم ہو گیا ہو اور طبیعت میں سُستی اور کاہلی ہو اور کسی کام کو کرنے کی طرف طبیعت نہ آتی ہو۔ اس کے لئے سورۃ قریش باوضو صبح کو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کرے اور شام کو بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء سورۃ قریش ستر مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ چند دن عمل کرنے سے مریض ٹھیک ہو جائے گا۔ جب تک مریض ٹھیک نہ ہو برابر یہ عمل کرتے رہیں۔ سورۃ قریش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ
فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ
مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۧ

## لوگوں کی نظر میں باعزت ہونا

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ لوگ اس کی بات مانیں، اس کی عزت کریں، اس کا دل سے احترام کریں اور

اس کے ساتھ محبت وجاہت کا برتاؤ کریں تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

یہ عمل نیا چاند دیکھنے کے بعد پہلی جمعرات کی فجر کی نماز سے قبل کرنا ہے۔ روزانہ بعد نماز سنت (فجر کی دو رکعت) سنت پڑھ کر درود شریف اکتالیس (۴۱) بار اول اور اکتالیس (۴۱) بار آخر میں پڑھیں درمیان میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن متواتر کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے لوگوں کے دلوں میں عزت و عظمت قائم ہوگی۔ رزق کی تنگی دور ہوگی۔ رزق زیادہ مقدار میں ملے گا۔

اگر حکیم یا ڈاکٹر اس عمل کو روزانہ پابندی کے ساتھ کرے تو زیادہ سے زیادہ مریض آئیں گے اور ان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے شفاء ملے گی۔ اور بہت زیادہ لوگ پڑھنے والے کی طرف متوجہ ہوں گے۔

اس دوران عامل اپنی نگاہ کو بدنظری سے بچائے اور سفید رنگ کا لباس پہنے تو زیادہ فائدہ ہوگا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ



اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۭ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۭ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّاۗلِّيْنَ ۧ

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

جو شخص خاص مقصد رکھتا ہو لیکن اپنے ارادے اور مقصد میں کامیاب نہ ہوتا ہو تو عشاء کی نماز کے بعد ایک سو بار سورۃ بقرہ کی آخری آیات اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر تک پڑھے گا اور اس کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے گا اور اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا کرے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ اگر کسی مسجد میں بیٹھ کر عمل کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر تک کی آیات یہ ہیں۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ
كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ قف
لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ قف وَقَالُوْا سَمِعْنَا
وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا
يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ط لَهَا مَا كَسَبَتْ وَ
عَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ط رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ
اَوْ اَخْطَاْنَا ج رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا
حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا
مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ج وَاعْفُ عَنَّا وقفة وَاغْفِرْ لَنَا وقفة
وَارْحَمْنَا وقفة اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى
الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ع

## ہر مشکل میں کامیابی کا عمل

اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آجائے اور وہ حل نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ پڑھنی ہے۔ اس کا طریقہ



یہ ہے کہ اس عمل کو کرنے سے قبل دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ اس طرح کہ پہلی اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قریش پڑھے۔ اس کے بعد قعدہ میں التحیات درود شریف ودعا کے بعد ایک سو باون (۱۵۲) مرتبہ سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ پڑھ کر سلام پھیر دیں اور مشکل کے حل کے لئے دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے دو تین دن میں مشکل حل ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ سورۂ قریش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝
لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝
فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ
مِّنْ جُوْعٍ ۝ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝ ع

سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝
اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝
الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ
مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ
فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝ ع

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ اپنے مقصد میں کامیاب

ہوجائے تو اس کے لئے حضرت مولانا قاری دین محمد صاحب مدظلہ کا بتایا ہوا یہ عمل بہت مرتبہ کا آزمودہ ہے۔
انشاء اللہ تعالیٰ اکیس ۲۱ دن عمل کرنے سے مقصد پورا ہوگا۔
عمل یہ ہے کہ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ درمیان میں پانچ سو ساٹھ (۵۶۰) مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے اور دعا کرے۔

## دشمن سے پیچھا چھڑانا

اگر کسی شخص کے پیچھے دشمن لگ گیا ہو اور ہر وقت اس سے خطرہ رہتا ہو کہ جان کا نقصان ہو جائے یا مال کا تو اس سے پیچھا چھڑانے کے لئے سرسوں کے دانے پچاس ۵۰ عدد لے کر ایک مرتبہ باوضو سورۃ یوسف مکمل سورۃ پڑھ کر ان دانوں پر دم کریں اور یہ عمل گیارہ ۱۱ دن تک کریں اور گیارہویں دن ان دانوں کو آگ میں جلا دیں اور دشمن کا نام لیں کہ وہ دشمنی سے باز آجائے اور نقصان نہ پہنچا سکے اور ہر قسم سے پیچھا چھوڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوگا اور شرارت اور دشمنی سے باز آجائے گا۔
سورۃ یوسف بارھویں پارہ میں ہے۔



## ظالم اور حاسد لوگوں سے حفاظت

اگر کسی شخص کا واسطہ ظالم اور حاسد لوگوں سے پڑ گیا ہو اور وہ اس کو ستانے اور ظلم کرنے میں لگے رہتے ہوں تو سر کھول کر کھلے آسمان کے نیچے بیٹھ کر عشاء کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۃ مزمل (پ ۲۹) پوری سورت پڑھیں اور یہ عمل اکیس دن برابر کریں ناغہ نہ کریں انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل وخوار ہوگا اور ہمیشہ کے لئے پیچھا چھوڑ دے گا اور پڑھنے والا اس کے شر وفتنہ سے محفوظ رہے گا۔

## خیر وبرکت کے لئے

اگر گھر میں خیر وبرکت میں کمی ہو ہر وقت کوئی نہ کوئی مصیبت آتی رہتی ہو، گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو، روزی میں بہت کمی ہو، کھانے کی تنگی اور ضروریاتِ زندگی کی کمی سے دل پریشان اور بے چین رہتا ہو۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ سورۃ مزمل (پ ۲۹) بعد نماز فجر باوضو روزانہ گیارہ بار پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسلسل تین ماہ عمل کرنے سے روزی میں برکت شروع ہوگی۔ رزق زیادہ ملے گا اور گھر سے لڑائی جھگڑا، بے برکتی ختم ہوکر باہمی محبت اور خوب برکت پیدا ہوگی۔ البتہ یہ شرط ہے کہ پڑھنے والا جھوٹ، غیبت، گالی اور بدزبانی سے خود کو بچائے۔

## پتھر دل (سخت دل) کو نرم کرنا

اگر کوئی شخص پتھر دل ہو کسی پر رحم نہ کرتا ہو اور اسے کسی کی پریشانی، دکھ، تکلیف کا احساس نہ ہوتا ہو اور ظلم و تشدد اور مار دھاڑ اس کا وطیرہ اور طریقہ ہو اس کو نرم دل بنانے کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

یہ عمل کرنے کے دوران صرف سفید کپڑے پہنے۔ کسی بھی قسم کے رنگ والے کپڑوں سے پرہیز کرے۔ اور روزانہ بعد نماز مغرب باوضو ایک بار سورۃ والصّٰفّٰت (پ ۲۳) پڑھے۔ چالیس دن یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چاہے کتنا ہی سنگ دل ہو فوراً نرم دل ہو جائے گا۔

## محبت کا تیر بہدف عمل

یہ عمل انتہائی پُراثر ہے۔ باوضو اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے درمیان پانچ سو (۵۰۰) بار یہ آیت پڑھے اور ساتھ میں مطلوب کا نام اس کی والدہ کے نام کے ساتھ اور طالب کا نام اس کی والدہ کے نام کے ساتھ پڑھے۔ یہ عمل چالیس دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مسخر ہو گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ ؕ ناظم الدین بن عالیہ علی حب سافرہ بنت فریدہ۔

ہر بار آیت کے ساتھ مطلوب اور طالب کا نام پڑھے۔



## اولاد کو فرمانبردار بنانا

اگر کسی کی اولاد کہنا نہ مانتی ہو، نافرمانبردار ہو اور طرح طرح سے والدین کو تنگ کرتی ہو تو اس کے لئے باوضو اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف درمیان میں سورۃ الکوثر (پ ۳۰) پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھ کر چینی یا مصری پر دم کرتے رہیں اور گیارہ روز تک اسی چینی یا مصری پر برابر دم کرتے رہیں۔ گیارہ دن دم کرنے کے بعد اس چینی یا مصری کو شربت میں گھول کر یا چائے میں ڈال کر یا کوئی میٹھی چیز (حلوا، سیویاں، کھیر) میں ڈال کر سب بچوں کو کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سب بچے اطاعت گذار، فرمانبردار اور ماں باپ کا کہنا ماننے والے ہوں گے۔

سورۃ الکوثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## روٹھے کو راضی کرنے اور مطلوب کو طلب کرنے کے لئے

اگر کوئی بیٹا یا بیٹی ماں سے روٹھ کر ناراض ہو کر

بالکل الگ تھلگ ہو گیا ہو اور ان سے ملنا جلنا، اور ان کے پاس آنا جانا بند کر دیا ہو۔ یا ساتھ رہتا ہو لیکن ماں باپ کی طرف زیادہ توجہ نہ کرتا ہو نہ ڈھنگ سے بات کرتا ہو۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب اور کامیاب ہے۔ باوضو اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) اکتالیس مرتبہ پڑھ کر تھوڑے سے گڑ پر دم کریں اور اسے جلا دیں۔ یہ عمل گیارہ دن مسلسل کریں انشاء اللہ تعالیٰ روٹھا ہوا خود حاضر ہو گا۔ اور محبت سے پیش آئے گا۔ وظیفہ کرنے کے دوران ہر قسم کا گوشت اور مچھلی انڈا استعمال نہ کریں۔

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۧ

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ



اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

## مسلسل بخار جو کبھی نہ اترتا ہو

اگر کسی شخص کو ایسے بخار نے پکڑ لیا ہے جو ہر وقت رہتا ہے اور کبھی نہیں اترتا اور حکیم و ڈاکٹر اس کے علاج سے عاجز ہوں تو اس کا علاج یہ ہے کہ کسی عالم دین کے پاس مریض جائے یا اگر مریض خود جانے کے قابل نہیں ہے تو عالم دین کو گھر بلا لے۔ مریض کو سوتی کپڑے پہنا دیئے جائیں (کے ٹی یا دوسرے مصنوعی دھاگے کے بنے ہوئے کپڑے نہ ہوں) وہ عالم دین باوضو اکیس (۲۱) بار بلند آواز سے سورۃ القدر (پ ۳۰) پڑھے اور مریض کو سنائے اور مریض پر دم کرے اور پانی کی بھری ہوئی بوتل پر بھی دم کرے۔ یہ عمل تین دن تک مسلسل کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کا بخار فوراً غائب ہو گا اور مریض صحتیاب ہو گا۔

سورۃ القدر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ؕ لَیْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ؕ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِیْهَا بِاِذْنِ

رَبِّهِمْ مِنْ كُلِّ أَمْرٍ ۝ سَلَامٌ هِيَ حَتَّى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

جو شخص ہر قسم کی رکاوٹوں سے پریشان ہو۔ جس چیز میں ہاتھ ڈالتا ہو اسی میں ناکام رہتا ہو۔ کاروبار میں نقصان، نوکری میں ہر وقت لڑائی جھگڑا، رشتہ داروں سے دشمنی، محلے والوں سے ناچاقی۔ زندگی سے بیزار، اس کے لئے روزانہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں سورۂ توبہ کی آخری دو آیات صبح کو باوضو بعد نماز فجر اور شام کو بعد نماز مغرب باوضو ایک سو بار پڑھے۔ اور حسب توفیق روزانہ کچھ صدقہ خیرات بھی کیا کرے حرام کی آمدنی سے اور حرام کھانے سے پرہیز کرے۔ ایک چلّہ دو چلّہ تین چلّہ (یعنی چالیس چالیس دن تک) مسلسل بلاناغہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دو چلّے پورے نہیں ہوں گے کہ سب رکاوٹیں آہستہ آہستہ دور ہوتی جائیں گی اور قدم کامیابی کی طرف بڑھنا شروع ہو جائے گا۔ عمل شرط ہے۔

سورۂ توبہ کی آخری دو آیات یہ ہیں۔

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ ۝ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا



هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ۝

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيمَ وَعَلٰى اٰلِ إِبْرَاهِيمَ
إِنَّكَ حَمِيدٌ مَّجِيدٌ ط

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيمَ وَعَلٰى اٰلِ إِبْرَاهِيمَ
إِنَّكَ حَمِيدٌ مَّجِيدٌ ط

## بھاگے ہوئے کی واپسی

اگر کوئی لڑکا، لڑکی، عورت، مرد، نوکر گھر سے بھاگ گیا ہو اور اس کا بلانا ضروری ہو تو اس کے لئے اس کا پرانا کپڑا لے کر سامنے رکھ لیں اور باوضو سورۂ قصص (پ ۲۰) کو تین مرتبہ پڑھ کر لمبی دعا کریں کہ وہ حاضر ہو جائے اور اس کا دل گھر کی طرف متوجہ ہو۔ اس کے بعد چالیس مرتبہ کہیں

"اے اللہ ان بندے یا بندی کو حاضر کر دے"

انشاء اللہ تعالیٰ مذکورہ شخص تین دن سے پہلے حاضر ہو جائے گا اگر دور گیا ہے تو چند دن بعد واپس آ جائے گا۔

## جسم کے اندر کہیں بھی درد ہو اس سے نجات

جس شخص کے جسم کے کسی بھی حصے میں درد رہتا ہو یا جسم کے اکثر حصوں میں درد ہونے لگتا ہو تو اس کے لئے باوضو اول اکیس (۲۱) مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد سات مرتبہ سورۃ الفیل پڑھیں آخر میں اکیس (۲۱) مرتبہ درود شریف پڑھ کر مریض کے درد والی جگہ پر دم کریں۔ اگر غیر عورت ہے تو پائپ یا نلکی کے ذریعہ پردے میں بٹھا کر دم کریں۔ (یہ عمل حضرت شیخ و مرشد قاری دین محمد صاحب کا عطیہ ہے اور مجرب عمل ہے) انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے مریض کو درد سے نجات حاصل ہوگی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

سورۃ الفیل یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝



اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝

## دانت کے درد کا اکسیر عمل

اگر کسی کے دانت میں سخت درد ہو جس کے سبب طبیعت بے چین اور سونا، کھانا پینا سب مشکل ہو گیا ہو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ باوضو سورۃ القریش کو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر نمک پر دم کریں اور وہ نمک اس دانت پر ملیں اور دانتوں کے درمیان رکھیں دن میں دو تین مرتبہ یہ عمل کرنے سے مریض کو فائدہ ہوگا، اور درد سے نجات ملے گی۔

سورۃ قریش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْۤ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## ہر وقت رونے والے بچے کا علاج

جو بچہ ہر وقت روتا ہو اور کبھی چپ نہ ہوتا ہو اس کے لئے یہ عمل بہت کامیاب اور مجرب ہے۔ باوضو سورۃ اخلاص (پ ۳۰) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے ساتھ

سات مرتبہ پڑھ کر بچے کے دائیں (سیدھی طرف کے) کان میں دم کریں (پھونک ماریں) اسی طرح پھر سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر بائیں کان میں دم کریں۔ یہ عمل صبح کو ایک مرتبہ اور شام کو ایک مرتبہ کیا کریں۔ چند دن عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ رونا چھوڑ دے گا۔

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

## سر درد کا بہترین عمل

اگر کسی کے سر میں درد ہو اور سر درد کی وجہ سے آرام نہ آتا ہو تو سوتی کپڑا لے کر اس کے چھوٹے چھوٹے تین ٹکڑے کرے اور ہر ٹکڑے پر باوضو سورۃ الفیل (پ ۳۰) ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ پھر ایک مرتبہ سورۃ الفیل پڑھ کر دوسرے ٹکڑے پر دم کرے اس کے بعد ایک مرتبہ سورۃ الفیل پڑھ کر تیسرے ٹکڑے پر دم کرے اور رکھ لے۔

ایک ٹکڑا لے کر اس کو اس طرح جلائے کہ اسمیں آگ نہ جلے بلکہ دھواں اُٹھے وہ دھواں مریض کی



ناک میں صبح کو پہنچائیں۔

دوسرا ٹکڑا لے کر دوپہر کو دھواں ناک میں پہنچائیں اور شام کو تیسرا ٹکڑا جلا کر مریض کی ناک میں دھواں پہنچائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض پہلے ہی دن فائدہ محسوس کرے گا اور چند دن کے عمل سے سر کا درد غائب ہو جائے گا۔ سورۃ الفیل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝

## جادو، سفلی، ٹونا ٹوٹکہ ختم کرنا

اگر کسی پر جادو یا سفلی کا اثر ہو یا اس پر ٹونے ٹوٹکے کا عمل کرایا گیا ہو تو اس کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے اور مجرّب عمل ہے۔

روزانہ باوضو اول تین مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد آیۃ الکرسی سات مرتبہ اس کے بعد سورۃ الفلق اور سورۃ الناس سات سات مرتبہ پڑھیں اور گیارہ بار درود شریف پڑھ کر مریض پر اور ایک بوتل

پانی پر دم کریں۔ جب بھی مریض پانی پیئے اس بوتل میں سے تھوڑا سا پانی ملا کر مریض کو پلائیں۔ یہ عمل سات دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات دن کے اندر جادو ٹونے کا اثر ختم ہو جائے گا، اگر ابھی کچھ اثر باقی ہو تو سات دن اور کریں۔ اور اگر پھر بھی کچھ اثر باقی ہو تو سات دن اور کریں۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ۭ
مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ یَعْلَمُ
مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ
بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ
وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۃ الفلق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ
غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ



النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ
یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ
وَالنَّاسِ ۝

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

## ہر قسم کی حاجت پورا ہونے کا عمل

اگر کوئی شخص کسی مقصد میں کامیابی چاہتا ہے یا اس کی کوئی ضرورت ہے جو پوری نہیں ہوتی اس کے لئے عشاء کی نماز کے بعد باوضو سات مرتبہ سورۃ یٰسین شریف (پ ۲۲) پڑھیں۔ ایک مرتبہ سورۃ پوری پڑھنے کے بعد اپنے مقصد میں کامیابی یا ضرورت کے پورا ہونے کی دعا مانگیں۔ پھر دوسری مرتبہ سورۃ پڑھ کر دعا مانگیں اس طرح سات مرتبہ سورۃ یٰسٓ پڑھ کر سات ہی مرتبہ دعا مانگیں یعنی ہر مرتبہ پڑھ کر ہر مرتبہ دعا مانگیں۔ چند دن عمل کرنے کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## ہر قسم کے امتحان میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی دینی مدرسے کا طالب علم ہو یا اسکول، کالج، یونیورسٹی کا۔ امتحان میں کامیابی کے لئے ہر نماز کے بعد باوضو سولہ ۱۶ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی کامیابی کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ امتحان میں ضرور کامیابی ہوگی۔ یہ عمل کسی نوکری یا باہر کے ملک جانے کے لئے انٹرویو کے لئے بھی کارآمد ہے۔ سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۚ

## رشتوں کی بندش کھولنا

اگر رشتوں کی بندش لگادی گئی ہو اور لڑکا لڑکی بوڑھے ہو رہے ہوں جہاں بات لگتی ہے انکار ہو جاتا ہے۔ اول تو رشتے آتے نہیں اگر آتے ہیں تو واپسی جواب نہیں ملتا۔ ایسی صورت میں سورۃ والتین (پ ۳۰) مکمل روزانہ باوضو ساٹھ مرتبہ بعد نماز فجر پڑھیں۔ چالیس ۴۰ دن عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر کام ہو جائے گا۔ سورۃ والتین یہ ہے ←



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ۙ وَطُوْرِ سِیْنِیْنَ ۙ وَھٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ ۙ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْۤ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۫ ثُمَّ رَدَدْنٰہُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ ۙ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَھُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ ؕ فَمَا یُکَذِّبُکَ بَعْدُ بِالدِّیْنِ ؕ اَلَیْسَ اللّٰہُ بِاَحْکَمِ الْحٰکِمِیْنَ ۚ

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

اگر دشمن شرارت کرتے ہوں، آوازیں کستے ہوں، طرح طرح سے ستاتے ہوں تو ان کی شرارت کو ختم کرنے کے لئے روزانہ بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب باوضو اکیس ۲۱ اکیس ۲۱ مرتبہ سورۃ فلق اور سورۃ الناس پڑھ کر ان کے شر سے حفاظت کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شرارت کرنے والے دشمن چند دن میں شرارت سے باز آجائیں گے اور ان کا انجام بُرا ہوگا۔

تنبیہ: یہ عمل انتہائی مجبوری میں کرے اگر کسی کو بلاوجہ نقصان پہنچانے کے لئے کرے گا تو خطرہ ہے کہ خود نقصان میں مبتلا ہو جائے اس لئے اس عمل کو کرنے سے قبل کسی نیک فطرت عالم دین سے مشورہ کرلے۔

سورۃ فلق اور سورۃ الناس یہ ہیں (اگلے صفحہ پر)

سورۃ الفلق یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۧ

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

## دشمن کی ویرانی کے لئے

جانی دشمن جو ہر وقت ستائے، نقصان پہنچائے، پریشان کرنے کے منصوبے بناتا رہتا ہو اور کسی طرح بھی اپنی حرکتوں سے باز نہ آتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مؤثر ہے۔

سورۃ قمر (پ ۲۷) نماز ظہر کے بعد باوضو ایک مرتبہ پوری سورت پڑھیں درمیان میں جب یہ آیت آئے تو اس کو ایک ہزار ایک بار (۱۰۰۱) پڑھیں اور اس کے بعد سورۃ آخر تک پڑھ کر ختم کریں اور پسی ہوئی کالی



مرچ پر دم کر کے یہ پڑھی ہوئی دشمن کے دروازے کے سامنے یا اس کے گھر میں پھینک دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں دشمن تباہ ہو جائے گا۔

تنبیہ: یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ عمل انتہائی مجبوری اور ضرورت کے وقت کرنا چاہیئے ذرا سے لڑائی جھگڑے کو بنیاد بنا کر کسی کی تباہی کا انتظام کرنا سخت گناہ اور اپنی تباہی کا انتظام کرنا ہے لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے ورنہ سخت نقصان اٹھائے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ○

سورۂ قمر پارہ ۲۷ میں ہے۔

## سفر بخیر و خوبی طے ہونا اور واپسی بخیر و خوبی ہو

اگر کوئی شخص سفر کے ارادے سے کہیں قریب یا دور جا رہا ہے اور چاہتا ہے کہ وہ ہر قسم کے حادثہ سے محفوظ رہے اور چور ڈاکو لٹیرے اسے نقصان نہ پہنچائیں اس کا سفر آسانی اور خیر و خوبی کے ساتھ طے ہو جائے اور وہ خیریت کے ساتھ واپس گھر آجائے۔ تو اس کے لئے باوضو پانچ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر گھر سے باہر قدم نکالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سفر کے دوران ہر قسم کے حادثہ اور نقصان سے محفوظ رہے گا اور خیریت سے گھر لوٹ آئے گا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ
سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی
الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ
یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا
یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ
وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ
حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

## دو باہمی ناراض آدمیوں میں صلح کرانا

اگر دو شخص یا دو بھائی، یا بہن بھائی آپس میں ناراض ہوں اور بات چیت نہ کرتے ہوں تو ایک انار لے کر اس کے دانے نکال کر ایک برتن میں رکھ لیں اور باوضو سورۃ والسماء والطارق (پ ۳۰) پوری سورۃ چھبیس ۲۶ مرتبہ پڑھ کر ان دانوں پر دم کر کے دونوں طرف کے آدمیوں کو کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً ناراضگی ختم ہو جائے گی۔

سورۃ والسماء والطارق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا الطَّارِقُ
النَّجْمُ الثَّاقِبُ اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ



فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ
یَّخْرُجُ مِنْ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ اِنَّہٗ عَلٰی
رَجْعِہٖ لَقَادِرٌ یَوْمَ تُبْلَی السَّرَآئِرُ فَمَا لَہٗ
مِنْ قُوَّۃٍ وَّلَا نَاصِرٍ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ
وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ اِنَّہٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ
وَّمَا ھُوَ بِالْھَزْلِ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّ
اَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا

## گھر سے لڑائی جھگڑا ختم کرنا

اگر گھر کے تمام افراد آپس میں لڑتے جھگڑتے رہتے ہوں اور گھر میں محبت و پیار کا ماحول ختم ہو چکا ہو تو اس کے لئے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور درمیان میں یَا وَدُوْدُ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار پڑھ کر گڑ یا چینی پر دم کر کے رکھ لیں۔ چینی کو شربت یا چائے میں ڈال کر سب گھر والوں کو پلا دیں یا گڑ ہے تو اسے سب گھر والوں کو کھلا دیں یا حلوے میں ڈال کر کھلا دیں اور تھوڑا سا گڑ یا چینی آگ میں جلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آپس میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

## میاں بیوی میں محبت قائم ہونا

اگر میاں بیوی میں اتفاق نہیں رہتا۔ ہر وقت

اختلاف رہتا ہے۔ بات بات پر جھگڑے کی شکل بن جاتی ہے اس سے نجات اور باہمی محبت کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے باوضو اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں ساٹھ مرتبہ سورۃ القارعہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں بہت جلد محبت پیدا ہو جائے گی۔

سورۃ القارعہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْقَارِعَةُ ۙ مَا الْقَارِعَةُ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْقَارِعَةُ ۗ
يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ۙ وَ
تَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ۗ فَاَمَّا مَنْ
ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ۙ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ۗ وَ
اَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ۙ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ۗ
وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ ۗ نَارٌ حَامِيَةٌ ۗ

## محبت زوجین (میاں بیوی میں محبت) کے لئے

اگر دونوں میاں بیوی میں نااتفاقی رہتی ہے۔ آپس میں ہر وقت اختلاف پیدا ہوتا رہتا ہے تو اس کے لئے دونوں میاں بیوی کا پرانا مستعمل (پہنا ہوا کپڑا جس کو دھویا نہ گیا ہو) کپڑے کے ٹکڑے لے لیں۔ اور باوضو چالیس مرتبہ



يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

پڑھ کر دونوں ٹکڑوں پر دم کر دیں۔ ایک کورا نیا مٹی کا چراغ لے کر اس میں سرسوں کا تیل ڈال کر ان دونوں کپڑوں کو ملا کر بتی بنا کر چراغ جلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں بہت جلد اختلافات ختم ہو کر محبت پیدا ہو گی۔ مجرب عمل ہے۔

## پورے یا آدھے سر کا درد

اگر کسی شخص کے پورے یا آدھے سر میں درد رہتا ہو تو اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر تین بار یا سات بار یہ دعا پڑھ کر سر پر دم کرے۔ اگر غیر عورت ہے تو دور سے پردے کے پیچھے پڑھ کر اس عورت کی طرف منہ کر کے دم کر دے۔ عمل پڑھنے کے دوران عورت اپنا ہاتھ سر پر رکھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ
الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ اِسْمُهٗ بَرَكَةٌ
وَّشِفَآءٌ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ بِيَدِهٖ شِفَآءٌ۔ بِسْمِ اللّٰهِ
الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا
فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

## قرض سے جلد نجات کے لئے

قرض سے جلد نجات حاصل کرنے کے لئے یہ دعا حضور اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم فرمائی ہوئی ہے۔ اس دعا کو ہر نماز کے بعد ایک سو بار روزانہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی سارا قرض ادا ہو جائے گا۔ عمل شرط ہے۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ
وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ۔

## رزق میں برکت اور ترقی کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کے رزق میں ترقی ہو اور اس کے خرچ میں کسی قسم کی تنگی پیش نہ آئے۔ بلکہ آسانی اور سہولت کے ساتھ گھر کا خرچہ پورا ہوتا رہے۔ کسی بھی موقع پر کسی سے قرض وغیرہ لینا نہ پڑے۔ اس کے لئے روزانہ بہتر (۷۲) بار

یَا بَاسِطُ

پڑھا کرے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔ یہ عمل بیاسی (۸۲) روز کرے۔ ویسے بھی چلتے پھرتے، باوضو، بے وضو ہر حالت میں اس اسم مبارک کو پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام رنج و



فکر دور ہو گا۔ طبیعت ہشاش بشاش رہے گی اور رزق میں ترقی اور برکت پیدا ہو گی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## بخار سے آرام

اگر کسی بچے یا بڑے کو بخار نے پکڑ رکھا ہو، بخار سردی سے آتا ہو یا گرمی سے بخار ہو گیا ہو یا روزانہ آتا ہو یا تیسرے دن کا بخار ہو۔ اس کے لئے یہ آیت کریمہ باوضو ایک کاغذ پر عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور پانی میں گھول کر مریض کو وہ پانی پلا دے یہ عمل تین دن مسلسل کرے ناغہ نہ کرے۔

وہ آیت یہ ہے۔

قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلٰمًا
عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ ۙ

# سفر کے دوران ہر قسم کی حفاظت

اگر کوئی شخص سفر پر روانہ ہوتا ہے اور چاہتا ہے کہ سفر بخیر وخوبی طے ہو۔ راستہ میں کسی قسم کے ٹھگ اور لٹیرے سے واسطہ نہ پڑے۔ اور نہ گاڑی یا سواری کو کوئی حادثہ پیش آئے۔ سفر چاہے خشکی کا ہو، سمندری ہو یا ہوائی ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ سفر کے دوران ہر قسم کے حادثات سے محفوظ رہے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا حَافِظُ، یَا حَفِیْظُ، یَا وَدُوْدُ، یَا رَحِیْمُ، یَا نَاصِرُ
یَا حَفِیْظُ، یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا اَللّٰہُ یَا حَفِیْظُ

## لیکوریا بند کرنے کا عمل

جس عورت کو لیکوریا کا مرض ہو اور اس کے سبب دن بدن کمزوری بڑھتی جا رہی ہو تو اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔ ایک پاؤ سوکھا کھوپرا لے کر اس کے دس ٹکڑے کریں۔ اول اکیس ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین ۳ مرتبہ سورہ مزمل (پ ۲۹) پڑھیں۔ اس کے بعد درود شریف اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر اس کھوپرے کے ٹکڑے پر دم کریں۔ اسی طرح پڑھ پڑھ کر تمام دس ۱۰ ٹکڑوں پر دم کر کے رکھ لیں۔ جب کھانے کا ارادہ ہو تو رات کو ایک ٹکڑا پانی میں بھگو دیں اور صبح اٹھ کر نہار منہ (جب کچھ



کھایا پیا نہ ہو دانت مانجھے ہوں اور مسواک یا برش سے دانت صاف کئے ہوں) وہ کھوپرے کا ٹکڑا کھا کر وہ پانی جس میں یہ ٹکڑا بھگویا گیا تھا پی لیں۔ عورت مخصوص ایام میں یہ کھوپرا استعمال نہ کرے بلکہ پاک حالت میں استعمال کرے اکیس ۲۱ دن تک یہ عمل کرنا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ عورت مخصوص دنوں سے غسل کر کے پھر استعمال شروع کرے تاکہ درمیان میں ناغہ نہ ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اکیس ۲۱ دن میں بالکل آرام آجائے گا۔

اگر لیکوریا کا مرض شدید ہے تو عورت کو چاہیئے کہ وہ رات کو عشاء کی نماز کے بعد

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ

پانچ سو ۵۰۰ مرتبہ روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لیکوریا کا مرض ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○

سورۂ مزمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۝ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ۝ نِّصْفَهٗٓ
اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ۝ اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَرَتِّلِ
الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ۝ اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا ۝
اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً وَّاَقْوَمُ قِيْلًا ۝
اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيْلًا ۝ وَاذْكُرِ اسْمَ
رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ۝ رَبُّ الْمَشْرِقِ
وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۝
وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا
جَمِيْلًا ۝ وَذَرْنِيْ وَالْمُكَذِّبِيْنَ اُولِي النَّعْمَةِ
وَمَهِّلْهُمْ قَلِيْلًا ۝ اِنَّ لَدَيْنَآ اَنْكَالًا وَّجَحِيْمًا ۝
وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِيْمًا ۝ يَوْمَ تَرْجُفُ
الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْبًا مَّهِيْلًا ۝
اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ
اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ۝ فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ
فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِيْلًا ۝ فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ
كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيْبًا ۝
السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ۭ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ۝
اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ
سَبِيْلًا ۝ اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى



مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ
الَّذِيْنَ مَعَكَ ۭ وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ۭ عَلِمَ
اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ
مِنَ الْقُرْاٰنِ ۭ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ
وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ
فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ
وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ۭ وَ
مَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ
اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ۭ وَاسْتَغْفِرُوا
اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

## اگر کسی عورت کو ماہواری کم آتی ہو

اگر کسی عورت کو کم ماہواری کی شکایت ہے۔ جس کی وجہ سے سر بھاری رہتا ہو اور چکر آتے ہوں اور دل میں گھبراہٹ رہتی ہو تو اس کے لئے ایک تولہ زعفران لے کر اول سات بار درود شریف، اس کے بعد اکیس ۲۱ مرتبہ سورۂ تغابن (پ ۲۸) آخر میں سات بار درود شریف پڑھ کر اس زعفران پر دم کریں (پھونک ماریں) مریضہ عورت رات کو سوتے وقت ایک چٹکی (تھوڑی سی) زعفران لے کر دودھ میں ملا کر پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دو ماہ مسلسل

استعمال کرنے سے ماہواری کی کمی دور ہو جائے گی۔ اور
ماہواری ٹھیک وقت پر اور پوری پوری آئے گی۔

نیز رات کو بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ استغفار
پڑھیں۔ استغفار یہ ہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْۢبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورۃ تغابن یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

یُسَبِّحُ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ج لَهُ
الْمُلْکُ وَلَهُ الْحَمْدُ ز وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ہ
هُوَ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ فَمِنْکُمْ کَافِرٌ وَّمِنْکُمْ مُّؤْمِنٌ ط
وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ہ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ وَصَوَّرَکُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَکُمْ ج
وَاِلَیْهِ الْمَصِیْرُ ہ یَعْلَمُ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
وَیَعْلَمُ مَا تُسِرُّوْنَ وَمَا تُعْلِنُوْنَ ط وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ



بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ہ اَلَمْ یَاْتِکُمْ نَبَؤُا الَّذِیْنَ
کَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ز فَذَاقُوْا وَبَالَ اَمْرِهِمْ
وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ہ ذٰلِکَ بِاَنَّهٗ کَانَتْ
تَّاْتِیْهِمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ فَقَالُوْٓا اَبَشَرٌ
یَّهْدُوْنَنَا ز فَکَفَرُوْا وَتَوَلَّوْا وَّاسْتَغْنَی اللّٰهُ ط
وَاللّٰهُ غَنِیٌّ حَمِیْدٌ ہ زَعَمَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا
اَنْ لَّنْ یُّبْعَثُوْا ط قُلْ بَلٰی وَرَبِّیْ لَتُبْعَثُنَّ ثُمَّ
لَتُنَبَّؤُنَّ بِمَا عَمِلْتُمْ ط وَذٰلِکَ عَلَی اللّٰهِ یَسِیْرٌ ہ
فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالنُّوْرِ الَّذِیْٓ اَنْزَلْنَا ط
وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ ہ یَوْمَ یَجْمَعُکُمْ
لِیَوْمِ الْجَمْعِ ذٰلِکَ یَوْمُ التَّغَابُنِ ط وَمَنْ یُّؤْمِنْ
بِاللّٰهِ وَیَعْمَلْ صَالِحًا یُّکَفِّرْ عَنْهُ سَیِّاٰتِهٖ وَ
یُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ
خٰلِدِیْنَ فِیْهَآ اَبَدًا ط ذٰلِکَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ہ
وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَکَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَآ اُولٰٓئِکَ
اَصْحٰبُ النَّارِ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا ط وَبِئْسَ الْمَصِیْرُ ہ
مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِیْبَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ط وَمَنْ
یُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ یَهْدِ قَلْبَهٗ ط وَاللّٰهُ بِکُلِّ شَیْءٍ
عَلِیْمٌ ہ وَاَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ ج
فَاِنْ تَوَلَّیْتُمْ فَاِنَّمَا عَلٰی رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِیْنُ ہ
اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط وَعَلَی اللّٰهِ فَلْیَتَوَکَّلِ

الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ مِنْ اَزْوَاجِكُمْ
وَاَوْلَادِكُمْ عَدُوًّا لَّكُمْ فَاحْذَرُوْهُمْ ۚ
وَاِنْ تَعْفُوْا وَتَصْفَحُوْا وَتَغْفِرُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ
غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ اِنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ
فِتْنَةٌ ۭ وَاللّٰهُ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ۝ فَاتَّقُوا اللّٰهَ
مَا اسْتَطَعْتُمْ وَاسْمَعُوْا وَاَطِيْعُوْا وَاَنْفِقُوْا
خَيْرًا لِّاَنْفُسِكُمْ ۭ وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ
هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا
حَسَنًا يُّضٰعِفْهُ لَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ شَكُوْرٌ
حَلِيْمٌ ۝ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

## بند ماہواری کھولنے کا عمل

اگر کسی عورت کی ماہواری بند ہے جس کے سبب اس کو ہسٹریا کے دورے پڑتے ہیں یا دماغ بھاری رہتا ہے۔ دل گھبراتا ہے تو اس کے لئے اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد سات مرتبہ سورۃ بینہ (پ ۳۰) پڑھیں آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر گائے کے ایک پاؤ تازہ دودھ پر دم کر کے پی لیں۔ اگر عورت خود پڑھنا نہ جانتی ہو تو کسی دوسرے سے پڑھوا کر دم کرا کے پی لے۔ مسلسل تین ماہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ماہواری کی رکاوٹ یا بندش کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہو جائے گا۔



درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

سورۃ بینہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝
لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَ
الْمُشْرِكِيْنَ مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ۝ۙ
رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ يَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً ۝ۙ فِيْهَا
كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ۭ وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ
اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ ۭ وَمَآ اُمِرُوْٓا
اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۙ حُنَفَآءَ
وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ
دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ
وَالْمُشْرِكِيْنَ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ اُولٰٓئِكَ
هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ
اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ۭ جَزَآؤُهُمْ عِنْدَ
رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

خٰلِدِیْنَ فِیْهَآ اَبَدًا ؕ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ
ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّهٗ ؏

## سیلان الرحم (یعنی ماہواری کے دن ختم ہونے کے بعد بھی خون آنا)

بعض عورتوں کو سیلان الرحم کی شکایت ہوتی ہے اور حیض کے علاوہ استحاضہ کا خون آتا ہے جس سے عورت کی صحت بُری طرح متاثر ہوتی ہے۔ اس کے لئے یہ عمل بہت کارآمد اور مفید ہے۔ زیتون کا ایک کلو تیل لے کر اول گیارہ مرتبہ درود شریف اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورۃ والتین پڑھیں اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس زیتون کے تیل پر دم کر کے رکھ لیں اور روزانہ صبح ناشتہ کے وقت روٹی پر چپڑ کر یا ڈبل روٹی یا توس پر لگا کر کھائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سیلان کا مرض جاتا رہے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ



اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

سورۃ والتین یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ۙ وَطُوْرِ سِیْنِیْنَ ۙ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ ۙ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۖ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ ۙ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ ؕ فَمَا یُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّیْنِ ؕ اَلَیْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِیْنَ ؏

## عورتوں کی ماہواری کم آنا، یا درد کے ساتھ آنا، بال گرنا، کمر درد یا ہاتھ پاؤں کی ہتھیلیوں کا گرم رہنا

اگر کسی عورت کو ماہواری کم آتی ہو یا تکلیف اور درد کے ساتھ آتی ہو، یا بال گرنے کی شکایت ہو، یا کمر میں درد رہتا ہو یا ہاتھ پاؤں کی ہتھیلیاں جلتی ہوں تو اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔ ایک کلو سوکھا کھوپرا لے لیں۔ اول گیارہ بار درود شریف اس کے بعد سورۃ الملک (پ ۲۹) ایک سو تیس (۱۳۰) مرتبہ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس کھوپرے پر دم کریں۔ اس کے بعد کھوپرے کو کاٹ کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر لیں۔ روزانہ رات کو

ایک پاؤ گائے کے دودھ میں وہ کھوپرے کا ٹکڑا بھگودیں۔
صبح کو منہ دھوکر نہار منہ کھوپرے کا ٹکڑا کھاکر دودھ پی لیں۔
گائے کے گوشت اور گرم چیزوں کے کھانے سے پرہیز کریں۔
گرم چیزیں یہ ہیں: گائے کا گوشت، مچھلی، انڈا، مرغی،
بینگن، آم کا اچار وغیرہ۔

یہ کھوپرا مسلسل تین ماہ استعمال کریں اور ماہواری
کے ایام میں کھوپرا استعمال نہ کریں۔ کھوپرا پاک حالت
میں کھانا ہے اگر ناپاک حالت ہے تو پہلے غسل کرکے پاک
ہوجائے پھر استعمال کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تمام
شکایات دور ہونی شروع ہوجائیں گی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

سورۃ الملک (پ ۲۹) یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط
تَبٰرَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ ز وَهُوَ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ قَدِيْرُ ۙ الَّذِيْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ



لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ط وَهُوَ الْعَزِيْزُ
الْغَفُوْرُ ۙ الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ۝ مَا
تَرٰى فِيْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ط فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ
هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ۝ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ
يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ ۝
وَلَقَدْ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ وَجَعَلْنٰهَا
رُجُوْمًا لِّلشَّيٰطِيْنِ وَاَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابَ السَّعِيْرِ ۝
وَلِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ ط وَبِئْسَ
الْمَصِيْرُ ۝ اِذَآ اُلْقُوْا فِيْهَا سَمِعُوْا لَهَا شَهِيْقًا
وَّهِيَ تَفُوْرُ ۙ تَكَادُ تَمَيَّزُ مِنَ الْغَيْظِ ط كُلَّمَآ
اُلْقِيَ فِيْهَا فَوْجٌ سَاَلَهُمْ خَزَنَتُهَآ اَلَمْ يَاْتِكُمْ
نَذِيْرٌ ۝ قَالُوْا بَلٰى قَدْ جَآءَنَا نَذِيْرٌ ۙ فَكَذَّبْنَا
وَقُلْنَا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ۚ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا
فِيْ ضَلٰلٍ كَبِيْرٍ ۝ وَقَالُوْا لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ
مَا كُنَّا فِيْٓ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ۝ فَاعْتَرَفُوْا بِذَنْۢبِهِمْ ۚ
فَسُحْقًا لِّاَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ
رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ۝ وَ
اَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ ط اِنَّهٗ عَلِيْمٌ ۢ
بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝ اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ ط وَهُوَ
اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۝ هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ
ذَلُوْلًا فَامْشُوْا فِيْ مَنَاكِبِهَا وَكُلُوْا مِنْ رِّزْقِهٖ ط

وَإِلَيْهِ النُّشُورُ ۝ ءَأَمِنتُم مَّن فِي السَّمَاءِ أَن
يَخْسِفَ بِكُمُ الْأَرْضَ فَإِذَا هِيَ تَمُورُ ۝ أَمْ أَمِنتُم
مَّن فِي السَّمَاءِ أَن يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ۖ فَسَتَعْلَمُونَ
كَيْفَ نَذِيرِ ۝ وَلَقَدْ كَذَّبَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ
فَكَيْفَ كَانَ نَكِيرِ ۝ أَوَلَمْ يَرَوْا إِلَى الطَّيْرِ فَوْقَهُمْ
صَافَّاتٍ وَيَقْبِضْنَ ۚ مَا يُمْسِكُهُنَّ إِلَّا الرَّحْمَٰنُ ۚ
إِنَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ بَصِيرٌ ۝ أَمَّنْ هَٰذَا الَّذِي هُوَ
جُندٌ لَّكُمْ يَنصُرُكُم مِّن دُونِ الرَّحْمَٰنِ ۚ إِنِ
الْكَافِرُونَ إِلَّا فِي غُرُورٍ ۝ أَمَّنْ هَٰذَا الَّذِي
يَرْزُقُكُمْ إِنْ أَمْسَكَ رِزْقَهُ ۚ بَل لَّجُّوا فِي عُتُوٍّ وَ
نُفُورٍ ۝ أَفَمَن يَمْشِي مُكِبًّا عَلَىٰ وَجْهِهِ أَهْدَىٰ أَمَّن يَمْشِي
سَوِيًّا عَلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ۝ قُلْ هُوَ الَّذِي
أَنشَأَكُمْ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْأَبْصَارَ وَالْأَفْئِدَةَ ۖ
قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ ۝ قُلْ هُوَ الَّذِي ذَرَأَكُمْ فِي
الْأَرْضِ وَإِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ۝ وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا
الْوَعْدُ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ۝ قُلْ إِنَّمَا الْعِلْمُ
عِندَ اللَّهِ وَإِنَّمَا أَنَا نَذِيرٌ مُّبِينٌ ۝ فَلَمَّا رَأَوْهُ
زُلْفَةً سِيئَتْ وُجُوهُ الَّذِينَ كَفَرُوا وَقِيلَ هَٰذَا
الَّذِي كُنتُم بِهِ تَدَّعُونَ ۝ قُلْ أَرَأَيْتُمْ إِنْ
أَهْلَكَنِيَ اللَّهُ وَمَن مَّعِيَ أَوْ رَحِمَنَا فَمَن يُجِيرُ
الْكَافِرِينَ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ قُلْ هُوَ الرَّحْمَٰنُ



آمَنَّا بِهِ وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا ۖ فَسَتَعْلَمُونَ مَنْ هُوَ فِي
ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝ قُلْ أَرَأَيْتُمْ إِنْ أَصْبَحَ مَاؤُكُمْ
غَوْرًا فَمَن يَأْتِيكُم بِمَاءٍ مَّعِينٍ ۝

## رات کو پرسکون نیند آنے کا عمل

اگر کسی کو دماغی خشکی کے سبب سے یا کسی اور مرض کے باعث رات کو نیند نہیں آتی اور نیند کی گولیاں کھانی پڑتی ہیں۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ رات کو ضرور نیند آئے گی۔ یہ عمل آزمودہ اور تجربہ کیا ہوا ہے۔

لوکی کا ایک پاؤ تیل پنساری کی دوکان سے خرید لیں۔ اور گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد ایک سو اکیاون (۱۵۱) مرتبہ سورۃ التکاثر (پ ۳۰) پڑھیں اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس تیل پر دم کر دیں اور رات کو سوتے وقت تھوڑا سا تیل ہتھیلی پر لے کر سر پر اس کی مالش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پرسکون نیند آئے گی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

سورۂ التکاثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ
اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ ۙ حَتّٰی زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ؕ
کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ ثُمَّ کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ؕ
کَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْیَقِیْنِ ؕ لَتَرَوُنَّ
الْجَحِیْمَ ۙ ثُمَّ لَتَرَوُنَّھَا عَیْنَ الْیَقِیْنِ ۙ ثُمَّ
لَتُسْئَلُنَّ یَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِیْمِ ؑ

## لڑکی یا لڑکے کا رشتہ ہونا

اکثر والدین لڑکی یا لڑکے کے رشتہ کے لئے پریشان رہتے ہیں۔ آسانی کے ساتھ رشتہ ہونے کے لئے لڑکے یا لڑکی کی والدہ یا والد (اگر خدا نخواستہ والدین نہ ہوں تو لڑکی خود یا لڑکا خود بھی یہ عمل کر سکتا ہے۔ اس کے علاوہ بہن بھائی یا کوئی دوست رشتہ دار بھی کر سکتا ہے) بعد نماز عشاء اول دو رکعت نماز نفل صلوٰۃ الحاجت پڑھے۔ اس کے بعد اول ستر (۷۰) مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے۔ اس کے بعد سات سو (۷۰۰) مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ



پڑھے۔ اس کے بعد ستر (۷۰) مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر نہایت عاجزی وانکساری کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ستر دن کے اندر رشتہ ہو جائے گا۔

درود ابراہیمی یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

## اولاد کے رشتوں کی بندش ختم کرنا

بعض لوگ حسد و بغض کے سبب بہت سے لوگ رشتے کی بندش کرا دیتے ہیں جس کے سبب اول تو رشتے آتے ہی نہیں ہیں اور اگر کوئی رشتہ آ بھی گیا تو ہوتا نہیں ہے۔ لڑکے یا لڑکی بوڑھاپے کو پہنچ جاتے ہیں۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید اور فوری کام کرنے والا ہے۔ اس عمل کی برکت سے بندش ٹوٹ جاتی ہے۔ یہ عمل اسی (۸۰) دن کرنا ہے۔ عمل یہ ہے۔

کسی دن بھی نماز فجر ادا کر کے اول اکیس ۲۱ مرتبہ

درود شریف پڑھے اس کے بعد چالیس۴۰ مرتبہ سورۃ الم نشرح (آخر تک) پڑھے اس کے بعد سورۃ اخلاص (قل ھو اللہ احد، پوری سورت) ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے۔ آخر میں اکیس۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر بندش دور ہونے کی دعا کرے۔ اس عمل کے ساتھ پیر اور جمعرات کے دن کچھ صدقہ خیرات بھی کرے۔

(یہ عمل میرے پیر و مرشد قاری دین محمد صاحب مدظلہ قلعہ قادر والا پنجاب کا عطیہ ہے)

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ٥ وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ ٥ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ ٥ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ٥ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ٥ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ٥ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ٥ وَاِلٰی



رَبِّکَ فَارْغَبْ ٥

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

قُلْ ھُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ٥ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ٥ لَمْ یَلِدْ ٥ وَلَمْ یُوْلَدْ ٥ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ٥

## مشکلات، بیماری، پریشانی سے نجات

اگر کوئی شخص مشکلات میں پھنس گیا ہو، یا بیماری نے گھیر لیا ہو، گھر میں کبھی کوئی بیمار کبھی کوئی بیمار، بیماری سے جان کسی طور نہ چھوٹتی ہو یا ناگہانی پریشانی پیدا ہوتی رہتی ہوں۔ اس کے لئے اول درود شریف چالیس۴۰ مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد سورۃ توبہ کی آخری دو آیات تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ آخر میں چالیس۴۰ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل چالیس۴۰ دن تک برابر بلاناغہ کریں۔ نیز اس عمل کے دوران حسب حیثیت صدقہ وخیرات بھی برابر کرتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ چالیس۴۰ دن کے اندر اندر ہی حالات بہتر ہوتے جائیں گے۔ مشکلات حل ہونا شروع ہوں گی بیماریاں دور ہوتی جائیں گی اور پریشانیاں از خود ختم ہوتی جائیں گی۔ مجرب عمل ہے۔

درود شریف یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورہ توبہ کی آخری آیات یہ ہیں۔

لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ زصلے لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ○

## ظالم کے ظلم سے نجات شرارتی آدمی کی شرارت سے حفاظت

اگر کوئی آدمی ناحق ظلم کرتا ہے یا کوئی شخص بلاوجہ شرارت کر کے تنگ کرتا ہے اور ایسے لوگ اپنی حرکتوں سے باز نہیں آتے تو ان کے لئے یہ عمل بہت مفید اور مجرب ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ ظالم ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ظلم سے رُک جائے گا اور ظلم نہ کر سکے گا۔ اسی طرح حاسد شرارت سے رُک جائے گا اور جو حق نہ دیتا ہو بخوشی راضی حق دے گا۔



عمل کے اول و آخر میں درود شریف پڑھیں۔ درمیان میں سورۂ آل عمران کی آخری آیت کو چالیس مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل مسلسل بلاناغہ دو ماہ تک یعنی ساٹھ دن کریں اور اس دوران حرام کے لقمہ سے بچیں حلال روزی کمائیں اور حلال روزی کھائیں۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورۂ آل عمران کی آخری آیت یہ ہے۔

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا قف وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

## بانجھ عورت کے اولاد ہونا

اگر کوئی شخص اولاد سے محروم ہو اور عورت بانجھ ہو اس کے اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ انجیر کے دس دانے لے کر دھولے اور درود شریف دس مرتبہ اول اور دس مرتبہ آخر اور درمیان میں

إِذَا دُكَّتِ الْأَرْضُ دَكًّا دَكًّا ۝

پانی پلانے کے چار وقت یہ ہیں۔

۱۔ صبح ناشتہ سے پہلے
۲۔ دوپہر گیارہ بجے
۳۔ بعد نماز عصر سورج غروب ہونے سے پہلے
۴۔ بعد نماز عشاء سونے سے پہلے

## اولاد ہونے کے لئے

اگر کسی شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اور اسے بڑی تمنا ہو کہ اس کے بچہ ہو جائے تو اس کے لئے اکتالیس (۴۱) عدد کالی مرچ لے اور اکتالیس (۴۱) عدد لونگ لے کر ان پر باوضو اکتالیس (۴۱) مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے ساتھ یہ آیت پڑھ کر ان دونوں چیزوں پر دم کریں۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ۝

یہی آیت اکتالیس (۴۱) دن روزانہ ایک چینی کی بغیر پھول والی سادہ پلیٹ پر لکھیں۔

رات کو سونے سے پہلے مرد ایک عدد کالی مرچ اور ایک عدد لونگ کھا کر باوضو پلیٹ کو دھو کر پانی پی لے۔ اکتالیس دن تک اسی طرح عمل کرے۔

بے اولاد مرد کی بیوی کے لئے بھی اکتالیس (۴۱) عدد



کالی مرچ اور اکتالیس عدد لونگ لے کر اس پر اکتالیس (۴۱) بار یہ آیت باوضو پڑھ کر دم کرے۔

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ۝

اور یہی آیت روزانہ ایک پلیٹ پر باوضو لکھیں اور رات کو سونے سے قبل عورت ایک کالی مرچ اور ایک لونگ کھالے اس کے بعد باوضو پلیٹ دھو کر پانی پی لے اور دونوں میاں بیوی حقوقِ زوجیت ادا کریں۔ ماہواری کے ایام میں عورت یہ چیزیں استعمال نہ کرے۔

## سخت دل انسان کا دل نرم کرنا

اگر کسی شخص کا دل سخت ہو اور اس کے مزاج میں نرمی اور شفقت نہ ہو بلکہ ہر ایک کے ساتھ ظالمانہ انداز میں پیش آتا ہو اور ہر وقت گرم مزاجی سے پیش آتا ہو تو اس کے لئے اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام

يَا رَحْمٰنُ

روزانہ بعد نماز فجر باوضو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرے اور سخت دل شخص کو پلادے۔ اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مزاج بدل جائے گا۔ دل کی سختی دور ہو جائے گی اور مزاج میں نرمی اور شفقت پیدا ہو جائے گی۔

# غیب سے روزی کا انتظام

حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کا ایک مرتبہ حکومت کی طرف سے وظیفہ آنے میں دیر ہوئی ان کو سالانہ ایک لاکھ (درہم یا دینار) وظیفہ ملا کرتا تھا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ بہت زیادہ سخی تھے اِدھر روپیہ ختم ہو گیا۔ کسی سے سوال کرنا توکل کے خلاف تھا۔ اسی مالی پریشانی کے دوران آپ نے یہ دعا کثرت سے پڑھنا شروع کی اس عمل کو ایک ہفتہ بھی پورا نہ ہوا تھا کہ حکومت کی طرف سے پندرہ لاکھ روپے وظیفہ کے آ گئے اور آپ کی تمام پریشانی دور ہو گئی۔

وہ دعا جو آپ نے کثرت سے پڑھی یہ تھی۔

اَللّٰھُمَّ اقْذِفْ فِیْ قَلْبِیْ رَجَآءَكَ وَاقْطَعْ رَجَآئِیْ عَمَّنْ سِوَاكَ حَتّٰی لَا اَرْجُوْ اَحَدًا غَیْرَكَ اَللّٰھُمَّ وَمَا ضَعُفَتْ عَنْهُ قُوَّتِیْ وَقَصُرَ عَنْهُ عَمَلِیْ وَلَمْ تَنْتَهِ اِلَیْهِ رَغْبَتِیْ وَلَمْ تَبْلُغْهُ مَسْأَلَتِیْ وَلَمْ یَجْرِ لِسَانِیْ مِمَّا اَعْطَیْتَ اَحَدًا مِّنَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ مِنَ الْیَقِیْنِ فَخُصَّنِیْ بِهٖ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ط

جس شخص کی رزق تنگ ہو اِس دعا کو پڑھے مگر کثرت سے پڑھے۔ اگر باوضو پڑھے تو بہتر ہے ورنہ بغیر وضو کے بھی پڑھے تو درست ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی تنگی دور ہو جائے گی بڑا مجرب عمل ہے۔



# میاں بیوی کی آپس کی ناراضگی ختم

اگر میاں بیوی میں کسی بات پر رنجش پیدا ہو گئی ہو اور دونوں آپس میں ایک دوسرے سے سخت ناراض ہوں اور بول چال بند ہو چکی ہو تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَا رَحِیْمُ

کو باوضو نماز فجر کے بعد قبلہ رُخ بیٹھ کر ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے دونوں میاں بیوی کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ باہمی ناراضگی ختم ہو جائے گی اور وہ دونوں ایک دوسرے سے محبت کرنے لگیں گے۔ یہ عمل ایک ہفتہ تک برابر کرتا رہے ناغہ نہ کرے۔

# عزت کا مقام حاصل کرنا

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی سب عزت کریں اور اس کے ساتھ ادب و احترام کا برتاؤ کریں تو اس کیلئے باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ کا اسم مبارک

یَا مَالِكُ

ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اپنی عزت و عظمت قائم ہونے کی دعا کرے۔ یہ عمل روزانہ بعد نماز فجر کر لیا کرے۔ انشاء اللہ

تعالیٰ جلد ہی اس کے آثار ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ لوگوں کے دلوں میں عزت قائم ہو جائے گی اور وہ ادب واحترام کے ساتھ پیش آنے لگیں گے لیکن شرط یہ ہے کہ یہ عمل پابندی کے ساتھ کرے ناغہ کر کے کرے گا تو وہ فوائد حاصل نہ ہوں گے۔ دوسرے یہ کہ عمل کے دوران پنج وقتہ نماز باجماعت ادا کرتا رہے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## قرض کی ادائیگی اور رزق میں اضافہ

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا قرض جلد ادا ہو جائے اور اس کو جلد از جلد اس بوجھ سے نجات مل جائے اور اس کی آمدنی اور رزق میں بھی اضافہ ہو جائے تو اس کو چاہیئے کہ اسم الٰہی

یَا اَللّٰہُ

روزانہ بعد نماز فجر ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ باوضو



قبلہ رُخ بیٹھ کر پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل برابر کرتا رہے چھٹی ناغہ نہ کرے بلکہ عمل کی پابندی کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کو ہمیشہ پابندی کے ساتھ کرنے کی برکت سے کبھی جیب خالی نہ رہے گی اور سارا قرضہ جلد ہی ادا ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## دعا کی قبولیت کے لئے

اگر کوئی ایسا مسئلہ اٹک گیا ہے کہ اس کا حل ہونا ضروری ہے ورنہ بے عزتی ہوگی تو اس کے لئے بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر اسم الٰہی

یَا مُجِیْبُ

ایک ہزار مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھے۔ پڑھنے کے دوران نہ اٹھے نہ کسی سے بات کرے بلکہ پوری توجہ اور یکسوئی سے عمل کرے۔ اس کے بعد اپنے مسئلہ کے حل کی دعا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہو گی اور مسئلہ حل ہو جائے گا۔

## روزگار کے لئے

اگر کوئی شخص بے روزگار ہو اور اسے اس کی مرضی کا کام نہ ملتا ہو یا نوکری سے نکال دیا گیا ہو تو اس کے لئے روزانہ بعد نماز فجر سورج طلوع ہونے سے پہلے پہلے اسم الٰہی

یَا وَاسِعُ

ستر مرتبہ با وضو پڑھے اور سورج نکلنے کے بعد اشراق کی نماز پڑھ کر روزگار کی تلاش میں نکل جائے انشاء اللہ تعالیٰ چند دن عمل کرنے کی برکت سے جلد ہی اچھے روزگار کا انتظام ہو جائے گا۔ اور اگر نوکری سے نکال دیا گیا ہے تو نوکری پر بحال ہو جائے گا۔

## آپس کی ناراضگی ختم کرنا

اگر دو آدمیوں میں آپس میں سخت ناراضگی ہو اور وہ ایک دوسرے سے بات چیت نہ کرتے ہوں تو اس کے لئے اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد اسم الٰہی

یَا وَدُوْدُ

ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور کسی میٹھی چیز پر دم کر کے دوسرے ناراض شخص کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں مثالی



محبت پیدا ہو جائے گی اور وہ ایک دوسرے کا خیال رکھنے لگیں گے یہ عمل چند دن برابر کرتا رہے اور کچھ صدقہ خیرات بھی کرتا رہے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے صغیرہ وکبیرہ گناہوں کی معافی مانگتا رہے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

## قیدی کی رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص قید ہو گیا ہو اور رہائی چاہتا ہو تو اس کے لئے رات کا آدھا حصہ گذرنے کے بعد باوضو کھلے آسمان کے نیچے (اوپر کوئی چھت یا سائبان نہ ہو) اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھے اور اس قیدی کے نام کے اعداد کی تعداد کے مطابق پڑھے۔ یہ عمل چالیس دن تک بلا ناغہ کرے۔ اگر ایک چلے میں کام ہو جائے تو ٹھیک ہے ورنہ دو تین چلے اس عمل کے کرلے۔ انشاء اللہ تعالےٰ قیدی جلد رہا ہو جائے گا۔ وہ اسم الٰہی یہ ہے

یَا حَقُّ

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

اگر خدانخواستہ کسی کا دشمن طاقتور اور شرارت میں یکتا ہو اور طرح طرح سے نقصان پہنچانے کی کوشش کرتا ہو تو ایسے دشمن کو نیچا دکھانے اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے روزانہ بعد نماز فجر باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر تین سو (۳۰۰) بار

یَا قَوِیُّ

پڑھا کرے۔ ایک چلّہ (چالیس دن) پابندی کے ساتھ پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر ڈر خوف طاری ہو گا اور وہ اپنی شرارتوں سے باز آجائے گا۔



## نافرمان اولاد کی اصلاح کے لئے

اگر اولاد نافرمان ہو چاہے لڑکا ہو یا لڑکی اس کی اصلاح و ہدایت کے لئے روزانہ نمازِ فجر کے بعد باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر ایک سو اکتیس (۱۳۱) بار اسم الٰہی

یَا وَلِیُّ

پڑھے۔ اس اسم کے شروع اور آخر میں گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور پانی پر دم کر کے بچوں کو پلا دے تو اس کی برکت سے اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے بچے نیک اور فرمانبردار بن جائیں گے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## ظالموں اور دشمنوں کے شر سے حفاظت

ظالموں اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یہ عمل بہت مفید اور کارآمد ہے اس کی برکت سے

آدمی ظالم اور دشمن قسم کے لوگوں سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

اسم الٰہی

یَا مُحْصِیُ

ایک سو بار باوضو بعد نماز عصر پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ آدمی ہر قسم کے ظالم اور دشمن کے شر سے بچا رہتا ہے وہ اس کو کسی بھی قسم کا نقصان نہیں پہنچا سکتے۔ یہ عمل روزانہ پابندی سے اس وقت تک کرتا رہے جب تک کہ دشمن کی طرف سے شر کا خوف ہے ورنہ کم از کم چالیس دن یہ عمل کرے۔

## شیطانی وسوسوں سے حفاظت

اگر کوئی شخص شیطانی وساوس سے پریشان ہو اور شیطانی خیالات اس کو کسی طور سے بھی سکون سے رہنے نہیں دیتے تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَا سَلَامُ

ہر فرض نماز کے بعد اکیس ۲۱ بار پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تمام دن شیطانی اثرات اور وساوس سے محفوظ رہے گا اور تمام دن سکون اور ذہنی خوشی میں گزرے گا۔





## رزق کی تنگی دور کرنا

جو شخص تنگدست ہو اور غریب اور محتاج ہونے کے سبب اکثر مقروض رہتا ہو اور زندگی پریشانی میں گذر رہی ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر اسم الٰہی

یَا عَزِیْزُ

کو ایک سو ایک بار پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے۔ استغفار کی کثرت کرے۔ نماز کی پابندی کرے اور اپنے چھوٹے بڑے گناہوں کی معافی مانگے اور گناہوں سے توبہ کرے اور آئندہ نہ کرنے کا عزم و ارادہ کرے تو انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی رزق میں برکت اور ترقی ہوگی اور اگر قرضہ ہے وہ بھی دور ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ



آدمی ظالم اور دشمن قسم کے لوگوں سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ اسم الٰہی

یَا مُحْصِیُ

ایک سو بار باوضو بعد نماز عصر پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ آدمی ہر قسم کے ظالم اور دشمن کے شر سے بچا رہتا ہے وہ اس کو کسی بھی قسم کا نقصان نہیں پہنچا سکتے۔ یہ عمل روزانہ پابندی سے اس وقت تک کرتا رہے جب تک کہ دشمن کی طرف سے شر کا خوف ہے ورنہ کم از کم چالیس دن یہ عمل کرے۔

## شیطانی وسوسوں سے حفاظت

اگر کوئی شخص شیطانی وساوس سے پریشان ہو اور شیطانی خیالات اس کو کسی طور سے بھی سکون سے رہنے نہیں دیتے تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَا سَلَامُ

ہر فرض نماز کے بعد اکیس ۲۱ بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تمام دن شیطانی اثرات اور وساوس سے محفوظ رہے گا اور تمام دن سکون اور ذہنی خوشی میں گزرے گا۔





## رزق کی تنگی دور کرنا

جو شخص تنگدست ہو اور غریب اور محتاج ہونے کے سبب اکثر مقروض رہتا ہو اور زندگی پریشانی میں گزر رہی ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر اسم الٰہی

یَا عَزِیْزُ

کو ایک سو ایک بار پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے۔ استغفار کی کثرت کرے۔ نماز کی پابندی کرے اور اپنے چھوٹے بڑے گناہوں کی معافی مانگے اور گناہوں سے توبہ کرے اور آئندہ نہ کرنے کا عزم و ارادہ کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رزق میں برکت اور ترقی ہو گی اور اگر قرضہ ہے وہ بھی دور ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط



## دشمن کے نقصان پہنچانے سے حفاظت

اگر کسی شخص کو ڈر ہو کہ اس کا دشمن اسے بڑا نقصان پہنچا دے گا تو اس کے لئے بعد نماز عشاء باوضو قبلہ کی طرف منہ کر کے پاک مصلے پر بیٹھ کر اسم الٰہی

یَا جَبَّارُ

ایک سو اکیس (۱۲۱) بار پڑھے اور یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک دشمن کے نقصان پہنچانے کا خطرہ ہو انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی دشمن ناکام ہو کر اپنی حرکتوں سے باز آجائے گا۔

## غلط وسوسے اور گندے خیالات سے نجات

اگر کوئی شخص وسوسوں اور گندے گندے خیالات میں مبتلا ہو۔ اس کو ہر وقت بے ہودہ اور گندے خیالات آتے رہتے ہوں جس کے سبب وہ پریشان اور غائب دماغ رہتا ہو۔ اس کا کسی کام میں دل نہ لگتا ہو اور نہ وہ کوئی کام پوری توجہ سے کر سکتا ہو۔ ہر وقت بے چین اور مدہوش رہتا ہو۔ اس کے لئے سب سے پہلا کام یہ ہے کہ پابندی کے ساتھ نماز باجماعت ادا کرے۔ اس کے بعد ہر وقت باوضو رہنے کی کوشش کرے۔ جب وضو ٹوٹ جائے فوراً وضو کر لے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو بار



اسم الٰہی

یَا قُدُّوْسُ

پابندی کے ساتھ پڑھے اور فجر اور عشاء کی نماز کے بعد یہ عمل کر کے پانی پر دم کر کے پانی پی لے اور تمام بدن پر سر سے پاؤں تک ہاتھ پھیر لے۔ وہ عمل یہ ہے۔

اول سات مرتبہ درود شریف، الحمد شریف پوری سورت تین مرتبہ۔ آیۃ الکرسی تین مرتبہ۔ چاروں قل تین تین مرتبہ۔ آخر میں سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دل کام یا پڑھنے میں لگے گا برے خیالات آنا بند ہو جائیں گے اور حالت سدھر جائے گی۔

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

الحمد للہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ
ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ
اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ
مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ
الْعَظِيْمُ ۝

قل یاایھا الکفرون یہ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ
مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝
لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

قل ھو اللہ احد یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝



وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝
وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ
فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

قل اعوذ برب الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ
النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۝ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ
يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## ہر قسم کی آفات اور ظالموں کے ظلم سے نجات

اگر کوئی شخص پے در پے آفات کا شکار ہوتا ہو اور ظالم لوگ اسے ظلم کا نشانہ بناتے ہوں تو ان تمام آفات وظلم سے نجات کے لئے بعد نماز عشاء ایک سو چھتیس (۱۳۶) بار اسم الٰہی

### يَا مُؤْمِنُ

پڑھے یہ عمل چالیس دن پابندی کے ساتھ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی آفات سے نجات حاصل ہوگی اور آئندہ ظلم اور آفات سے حفاظت رہے گی۔

## صاحبِ اولاد ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص بے اولاد ہو اور اس کے اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے بعد نمازِ عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ اسمِ الٰہی

یَا خَالِقُ

پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرنا ہے جب تک حمل قائم نہ ہو جائے۔ جب حمل قائم ہو جائے عمل ترک کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

## حاملہ عورت کے باآسانی اولاد پیدا ہونا

اگر کوئی عورت حاملہ ہو اور ڈرتی ہو کہ حمل کے دوران یا بچہ کی پیدائش کے وقت کوئی بحران پیدا نہ ہو اور آسانی کے ساتھ بچہ پیدا ہو تو اس کے لئے حاملہ عورت خود یا کوئی دوسرا شخص روزانہ باوضو بعد نمازِ فجر اور بعد نمازِ مغرب اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں اکتالیس مرتبہ اسمِ الٰہی



یَا مُصَوِّرُ

پڑھے اور پانی پر دم کر کے حاملہ عورت وہ پانی پی لے۔ یہ عمل بچہ ہونے تک برابر کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل کے دوران عورت کو کوئی تکلیف نہ ہوگی اور حمل قائم رہے گا اور بچہ بھی آسانی کے ساتھ پیدا ہوگا نیز بچہ صحیح وسالم ہوگا اس میں کوئی عیب نہ ہوگا۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

## بانجھ عورت کا بانجھ پن ختم

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اولاد کے نہ ہونے سے پریشان ہو اور اس کی بڑی تمنا ہو کہ اس کے بھی بچہ پیدا ہو جائے تو بانجھ پن کو ختم کرنے کے لئے پانچ وقت کی نماز پابندی کے ساتھ ادا کیا کرے اس میں سستی کاہلی نہ کرے اور ہر وقت کوشش کرے کہ باوضو رہے اگر وضو ٹوٹ جائے دوبارہ وضو کر لے۔ اور ہر نماز کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد اکتالیس مرتبہ

یَا بَارِیُ الْمُصَوِّرُ

پڑھے اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل حمل قائم ہونے تک کرے انشاء اللہ تعالیٰ بانجھ پن ختم ہو کر اولاد ہوگی۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

## ہر قسم کی بے چینی اور پریشانی کا خاتمہ

اگر کوئی شخص کسی قسم کی بے چینی محسوس کرتا ہے اور پریشان رہتا ہے تو اس کے لئے باوضو، عشاء کی نماز کے بعد ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ اسم الٰہی

**یَا قَھَّارُ**

پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے جلد ہی اس کی بے چینی ختم ہو جائے گی اور ہر قسم کی پریشانی دور ہو جائے گی عمل شرط ہے۔ جب تک بے چینی ختم نہ ہو برابر عمل کرتا رہے۔

## ملازمت میں ترقی کے لئے

اگر کوئی چاہتا ہے کہ اپنے شعبے میں ملازمت کے دوران اونچے سے اونچے منصب پر فائز ہو جائے اور اس کی ترقی میں کوئی رکاوٹ نہ بنے بلکہ وہ تیزی سے ترقی کی منزلیں طے کرتا جائے تو اس کے لئے بعد نمازِ فجر کسی سے بات نہ کرے اور نمازِ اشراق تک اپنی جگہ بیٹھ کر اسم الٰہی

**یَا رَزَّاقُ**



پڑھے اور سورج نکلنے تک باقاعدہ پڑھتا رہے۔ درمیان میں اپنی جگہ سے نہ اٹھے اور نہ کسی سے بات کرے اس اسم الٰہی کے ذکر میں مشغول رہے۔ اور یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے اثرات قدم قدم پر اس کی زندگی میں ظاہر ہوتے رہیں گے۔ اور وہ باآسانی ترقی کرتے کرتے اعلیٰ منصب پر پہنچ جائے گا۔

## دشمن کے حملہ سے بچاؤ کے لئے

اگر کسی جگہ مسلمانوں کو دشمن کے حملے کا خطرہ ہے اور سمت معلوم ہے کہ حملہ اس طرف سے ہوگا اور دشمن اس طرف سے آئے گا تو اس کے لئے باوضو یہ آیت ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر ایک مٹھی ریت (مٹی) پر دم کر کے دشمن کے آنے والے راستے کی طرف پھینک دے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پلٹ کر واپس چلا جائے گا اور اس کا قدم کسی صورت میں بھی آگے کی طرف نہیں اٹھے گا اور اس کے دل پر رعب غالب آ جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

سَیُھْزَمُ الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ ۝

## حضور اکرم خاتم الانبیاء محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا خواب میں دیدار

ہر مسلمان کے دل میں تڑپ ہوتی ہے کہ وہ حضور اکرم خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرے۔ اس کا طریقہ یہی ہے کہ خواب میں زیارت ہونے کے بہت سے طریقے علماء کرام اور صوفیاء عظام نے اپنے اپنے تجربات کی روشنی میں بیان کئے ہیں۔ ان میں ایک

طریقہ یہ ہے کہ جمعرات کا دن گزرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ جمعہ
کی رات ہے۔ اس میں دو رکعت نماز نفل بعد نمازِ عشاء پڑھے
ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد پینتیس (۳۵) مرتبہ سورۂ اخلاص
پڑھے۔ نماز کے بعد ایک ہزار بار یہ درود شریف پڑھ کر دعا کرے
کہ اے اللہ تعالیٰ اپنی رحمتِ خاص سے مجھے حضرت محمد مصطفےٰ خاتم
الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کرا دے۔ اس کے بعد
پاک بستر پر قبلہ رُخ باوضو سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ جمعہ
آنے سے قبل خواب میں زیارت نصیب ہو جائے گی۔ اگر ایک مرتبہ کے
عمل سے زیارت نہ ہو تو تین بار (تین جمعہ کی رات) عمل کرے۔
انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہو جائے گا۔ وہ درود شریف یہ ہے:

صَلَّى اللهُ عَلَى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ

## میاں بیوی میں محبت و اتفاق

اگر میاں بیوی میں آپس میں نا اتفاقی رہتی ہو اور ایک دوسرے
سے کٹے کٹے رہتے ہوں ایسی صورت میں عشاء کی نماز کے بعد باوضو
ایک سو بار

يَا حَنَّانُ يَا حَلِيمُ

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ باہمی تعلقات خوشگوار ہو جائیں گے
اگر بیوی شوہر سے الگ الگ رہتی ہو تو شوہر یہ عمل کرے اور شوہر بیوی
سے میل جول میں کمی کرتا ہے تو بیوی پڑھے۔ جب تک تعلقات صحیح
قائم نہ ہو جائیں اس وقت تک برابر عمل کرنا ہے۔



## لوگوں کے دلوں میں عزت قائم ہونا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں، لوگوں
کے دل میں اس کی عظمت اور بزرگی اور فضیلت کا نقش بیٹھ جائے
تو اس کے لئے اول شبِ جمعہ (جمعرات کا دن گذرنے کے بعد جو رات
آتی ہے وہ شبِ جمعہ یعنی جمعہ کے دن سے پہلے آنے والی رات)
میں یہ کلمات تین سو مرتبہ پاک مصلّے پر باوضو بیٹھ کر پڑھیں۔ اس کے
بعد روزانہ اکتیس مرتبہ پڑھا کرے۔ یہ عمل ہمیشہ کرے انشاء اللہ
تعالےٰ جلد ہی لوگوں میں مقبولیت پیدا ہو جائے گی اور لوگ احترام سے
پیش آئیں گے اور سب لوگ عزت کریں گے۔ وہ کلمات یہ ہیں:

يَا دَائِمُ بِلَا فَنَاءٍ وَّلَا زَوَالَ لِمُلْكِهٖ وَبَقَآئِهٖ۔

## گمشدہ اور غائب شخص کے لئے

اگر خدانخواستہ گھر کا کوئی فرد روٹھ کر، ناراض ہو کر غصے سے
گھر سے کہیں چلا جائے اور اس کا پتہ نہ ملتا ہو اس کے لئے یہ کلمات
تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ باوضو پڑھے۔ جب تک غائب واپس
نہ آجائے برابر پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی غائب شدہ
آدمی آجائے گا۔ البتہ اگر دور گیا ہے تو چند دن اور لگ سکتے ہیں۔
وہ کلمات یہ ہیں:

يَا حَلِيمُ ذَا الْأَنَاةِ فَلَا يُعَادِلُهٗ شَيْءٌ مِّنْ خَلْقِهٖ

## دشمن کی ناکامی کے لئے

اگر دشمن، چور، ڈاکو، لٹیرے کے حملے کا ڈر ہو اور اس کے حملے کا خطرہ ہو تو اس کے لئے گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر اس طرف منہ کر کے پھونک ماردیں انشاء اللہ تعالیٰ اس کا حملہ ناکام رہے گا اور وہ واپس لوٹ جائے گا اور کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِىْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ

## غصہ اور اشتعال دور کرنے کے لئے

اگر کوئی سخت غصہ میں اور اس کے اندر بہت زیادہ اشتعال پیدا ہو گیا ہو تو اس غصے اور اشتعال کو ختم کرنے کیلئے وہ خود یا کوئی شخص اس آیت کو تین یا سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس شخص کو پلائے یا اس کے منہ پر چھینٹے مارے یا اس کی طرف منہ کر کے پھونک مار دے۔ اور خود عمل کرتا ہے تو خود پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی پی لے یا پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غصہ اور اشتعال فوراً ختم ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِى الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۭ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

## دشمن کے نقصان پہنچانے سے حفاظت

اگر کسی شخص کو خطرہ ہے کہ اس کے دشمن اسے نقصان پہنچا دیں گے



اور کسی بڑی پریشانی میں مبتلا کر دیں گے تو دشمن کے شر اور فتنہ سے بچنے کے لئے یہ اسم الٰہی

يَا قَابِضُ

باوضو بعد نمازِ عشاء ایک سو بار پابندی سے پڑھا کرے جب تک دشمن کے حملے یا اس کی شرارت کا ڈر ہے برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن اپنے ارادے میں ناکام رہے گا اور کسی بھی قسم کا کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## امتحان کا پرچہ اچھا ہونے اور کمرۂ امتحان میں گھبراہٹ نہ ہونے کے لئے

اگر کوئی طالب علم گھبراہٹ کا شکار ہے یا دل و دماغ کا کمزور ہے اور امتحان کا نام سن کر اس کا دل دھڑکنے لگتا ہے نبض تیز چلنے لگتی ہے۔ دل کی گھبراہٹ دور ہونے اور امتحان کا پرچہ اچھا ہونے کے لئے اور کمرۂ امتحان میں سکون کے ساتھ امتحان دینے کے لئے یہ عمل بہت کامیاب ہے اس عمل کی وجہ سے گھبراہٹ بالکل نہیں ہوتی اور کمرۂ امتحان میں سکون قلب قائم رہتا ہے اور پرچہ بھی اچھا اور عمدہ ہوتا ہے دماغ پوری طرح کام کرتا ہے۔ عمل یہ ہے اور بالکل آسان ہے۔ جب طالب علم گھر سے چلے تو اسم الٰہی

يَا عَلِيْمُ

کا ورد کرنا شروع کر دے اور پورے راستے "یا علیم" پڑھتا رہے

اس کے بعد جب کمرۂ امتحان میں بیٹھے برابر پڑھتا رہے۔ پرچۂ امتحان ملنے کے بعد پرچہ کو میز پر الٹا رکھ دے اور دس مرتبہ

یَا عَلِیْمُ

پڑھے اور پرچہ پڑھنا شروع کر دے۔ جو سوال آسان معلوم ہو اس کو پہلے حل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پڑھا ہوا یاد آتا رہے گا اور پرچہ بآسانی حل ہو جائے گا۔

## بھولنے کی عادت ختم اور حافظہ تیز

اگر کسی شخص کا حافظہ کمزور ہو گیا ہو اور ذرا ذرا سی بات بھول جاتا ہو اور حافظہ بیکار ہو گیا ہو تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَا فَتَّاحُ

بعد نماز فجر باوضو پاک جگہ بیٹھ کر ننانوے (۹۹) مرتبہ پڑھے اور پڑھ کر اپنے سینے پر پھونک مارلے تو انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ مضبوط ہو جائے گا اور بھول کا مرض ختم ہو گا۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک پورا پورا فائدہ نہ ہو۔

## ہر مشکل آسان ہونے کے لئے

اگر کوئی سخت مشکل پیش آگئی ہو اور اس کا حل ہونا مشکل دکھائی دیتا ہو تو اس کے لئے باوضو اسم الٰہی

یَا فَتَّاحُ



چار سو نواسی (۴۸۹) مرتبہ باوضو بعد نماز عشاء پاک مصلے پر بیٹھ کر پڑھے اور اس وقت تک پابندی کے ساتھ پڑھتا رہے جب تک مشکل حل نہ ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل کے حل ہونے کے غیب سے سامان پیدا ہوں گے اور مشکل جلد حل ہو جائے گی۔

## ہر کام میں کامیابی کا عمل

اگر کوئی ڈاکٹر یا حکیم ہے یا مقرر اور خطیب ہے یا کسی اور پیشے سے تعلق رکھتا ہے لیکن کامیاب نہیں ہے نہ اسے مرکزیت حاصل ہے اور نہ اس کا کام ترقی کرتا ہے۔ اس کے لئے بعد نماز فجر باوضو پاک مصلے پر بیٹھ کر اسم الٰہی

یَا فَتَّاحُ

ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھا کرے۔ ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے مقبولیت میں اضافہ ہو گا اور کامیابی کے حساب سے اس کا شمار اونچے لوگوں میں ہو گا۔ اگر حکیم ڈاکٹر ہے تو مریض بہت آئیں گے۔ مقرر ہے تو لوگ زیادہ سے زیادہ تقریر سننے آئیں گے یا اور کوئی پیشہ ہے اس میں بھی ہر وقت لوگوں کی بھیڑ لگی رہے گی۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کو ہمیشہ پابندی کے ساتھ کرے۔ چھٹی ناغہ نہ کرے۔

## دشمن کے فتنہ کا خاتمہ

اگر دشمن زبردست طاقت کا مالک ہو، اس کے وسائل اور اثرات دور دور تک ہوں اور اس سے مقابلہ کرنا خطرناک ہو لیکن خدانخواستہ اگر ایسا وقت آجائے مقابلہ کرنا ہی پڑ جائے تو اس کے لئے تین روزے رکھے۔ چوتھے روز ایک جگہ تنہائی میں بیٹھ کر دشمن کے تصور کے ساتھ باوضو بعد نماز عشاء گیارہ سو بار

یَا خَافِضُ

پڑھے۔ اور یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک دشمن جُھک نہ جائے اور اپنی حرکتیں نہ چھوڑ دے۔ یہ عمل بہت مؤثر ہے۔

## دلی مراد پورا ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص دل میں کوئی تمنا رکھتا ہے اور چاہتا ہے کہ اس کی تمنا ضرور پوری ہو اور اس کی دلی مراد ضرور پوری ہو تو اس کے لئے بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رُخ پاک مصلّے پر بیٹھ کر ایک سو اکیس (۱۲۱) بار اسم الٰہی

یَا مُعِزُّ

کو پڑھے۔ اور دلی مراد پوری ہونے تک برابر یہ عمل جاری رکھے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی دلی مراد پوری ہوگی۔



## دعا کی قبولیت کے لئے

بعض مرتبہ انسان چاہتا ہے کہ اس کی دُعا جلد قبول ہو اور اس کا مقصد جلد از جلد پورا ہو لیکن دعا کی قبولیت میں دیر لگتی ہے پریشانی بڑھتی جاتی ہے۔ لہٰذا دعا کے جلد پورا ہونے کے لئے بعد نماز عشاء روزانہ باوضو پاک مصلّے پر بیٹھ کر قبلہ رُخ ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پڑھے۔ جب تک دعا قبول نہ ہو پڑھ کر دعا کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ دعا جلد از جلد قبول ہوگی اور تمام پریشانی دور ہو جائے گی۔ وہ اسم الٰہی

یَا سَمِیْعُ

ہے جب بھی ضرورت پیش آئے اس عمل کو کر لیا کرے۔

## روزی میں برکت اور ہر قسم کا دکھ دور

اگر کوئی شخص روزی کی کمی کی وجہ سے پریشان ہو اور اس کو طرح طرح کے دکھ اور قسم قسم کی تکالیف سے واسطہ پڑتا رہتا ہو تو اس کے لئے باوضو تین سو دو (۳۰۲) بار اسم الٰہی

یَا بَصِیْرُ

پڑھا کرے یہ عمل عشاء کی نماز کے بعد کرے تو بہتر ہے۔ پڑھتے وقت باوضو ہونے کے ساتھ ساتھ لباس اور مصلّے اور جگہ بھی پاک ہوں۔ پڑھتے وقت قبلہ کی طرف منہ ہو

اور پوری توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اور جب تک مالی حالت بہتر نہ ہو جائے برابر پڑھتا رہے۔ ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں برکت اور اضافہ ہو گا اور ہر قسم کا دکھ اور ہر قسم کی تکلیف دور ہو جائے گی۔

## گھر سے جنات کا عمل دخل ختم

اگر کسی مکان میں جن کا بسیرا ہو اور وہ وہاں رہتا ہو اور اہل خانہ کو ڈراتا ہو یا انہیں پریشان کرتا ہو۔ برتن پھینک دینا۔ گھر کی چیزیں ایک جگہ سے دوری جگہ رکھ دینا یا رات کو اندھیرے میں جسم پر بوجھ ڈال دینا۔ ہیولے کی شکل میں نظر آنا یا بچوں کو گرا دینا۔ ان پر آجانا اور بچوں کو دورہ پڑنا۔ یا سوتے میں چارپائی الٹ دینا اس کے لئے روزانہ بعد نماز عشاء یا کسی بھی نماز کے بعد بلند آواز سے سورۃ البقرہ اور سورۃ الجن مکان میں ایسی جگہ پڑھی جائے جہاں سے آواز مکان کے ہر کمرے میں سنائی دے اور ایک نیا مٹکا خرید کر دھو کر پانی سے بھر کر رکھ لیں اور دونوں سورتیں پڑھ کر اس پانی کے مٹکے پر دم کریں اسی طرح مکان کے ہر ہر کونے میں دم کریں اسٹور اور باورچی خانہ میں بھی دم کریں البتہ غسل خانے اور پاخانے میں دم نہ کریں نہ ان میں پڑھا ہوا پانی چھڑکیں۔ پڑھا ہوا پانی سب گھر والے چار وقت پئیں اور چار ہی وقت وہ پانی



مکان کے ہر ہر کمرے کے کونے میں ہلکا ہلکا چھڑکیں۔ پانی پینے اور چھڑکنے کے چار وقت یہ ہیں:

۱۔ صبح سورج نکلنے کے بعد اور ناشتہ سے پہلے
۲۔ دوپہر گیارہ بجے
۳۔ بعد نماز عصر سورج غروب ہونے سے پہلے
۴۔ بعد نماز عشاء رات کو سونے سے پہلے

انشاء اللہ تعالیٰ اس گھر سے جن چلے جائیں گے اور بچوں کو دورہ پڑنا بھی بند ہو جائے گا۔

سورۃ البقرہ پ۱ میں ہے اور سورۃ الجن پارہ ۲۹ میں ہے وہاں سے دیکھ کر پڑھ لی جائے یا کسی حافظ قرآن سے پڑھوا لی جائے۔

## معزول شخص کا دوبارہ عہدہ پر بحال ہونا

اگر کوئی شخص اپنے عہدہ سے معزول کر دیا گیا ہو اور چاہتا ہو کہ دوبارہ اسی عہدہ پر بحال ہو جائے تو اس کے لئے سات دن مسلسل روزے رکھے درمیان میں ناغہ نہ کرے اور روزانہ بعد نماز فجر ایک ہزار (۱۰۰۰) بار اسم الٰہی

یَا کَبِیْرُ

پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی اپنے عہدے پر بحال ہو جائے گا۔ جب تک بحال نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔

-

## بچے کی ضد کی عادت چھڑانا

اگر بچہ ضد کرنے کا عادی ہو اور بات بات پر ضد کرتا ہو تو اس کے لئے اسمِ الٰہی

یَا مُقِیتُ

سات مرتبہ پڑھ کر خالی گلاس یا کٹورے یا پیالے پر دم کرے اور پھر اس میں اتنا پانی بھرے کہ بچہ تمام پانی آسانی کے ساتھ پی لے۔ یہ عمل صبح کے وقت کرے اور سات دن برابر عمل کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی بچہ ضد کرنا چھوڑ دے گا۔

## سامان کے گم ہونے یا چوری ہونے سے حفاظت

اگر کوئی شخص سفر پر جا رہا ہے یا کسی دوسری جگہ سامان بھیج رہا ہے تو اس کو گم ہونے یا چوری ہونے سے بچانے کے لئے اسمِ الٰہی

یَا حَفِیظُ

اس سامان پر تین جگہ لکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام سامان بحفاظت رہے گا نہ چوری ہوگا نہ گم ہوگا۔

## لوگ عزت کریں اور اچھا برتاؤ کریں

اگر معاشرہ میں کسی آدمی کو عزت کا مقام حاصل



نہیں ہے اور لوگ اس کے ساتھ اچھا سلوک بھی نہیں کرتے ہیں اور وہ چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں اس کے ساتھ اچھے برتاؤ کے ساتھ پیش آئیں اور معاشرہ میں اس کو عزت و توقیر کا مقام حاصل ہو تو بعد نماز عشاء پاک مصلے پر قبلہ رُخ بیٹھ کر پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ اسمِ الٰہی

یَا کَرِیْمُ

پابندی کے ساتھ روزانہ پڑھا کرے۔ اگر یہ عمل بعد نماز عشاء نہ ہو سکے تو جس وقت فرصت ہو کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لوگ احترام و عزت کا برتاؤ کریں گے اور اس کی ہر اچھی بات کو اہمیت دیں گے۔

## میاں بیوی کا لڑائی جھگڑا ختم کرنا

اگر میاں بیوی میں آپس میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو اور وہ آپس میں ایک دوسرے سے نفرت کرتے ہوں تو اس کے لئے اسمِ الٰہی

یَا جَلِیْلُ

ایک سو ایک (۱۰۱) بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور دونوں کو پانی پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جھگڑا ختم ہوگا اور باہمی محبت پیدا ہو جاتے گی۔

# ہر غم دور، ہر مشکل حل

اگر کوئی شخص کسی پریشانی میں گرفتار ہو گیا ہو یا کوئی غم اس سے چمٹ گیا ہو جو دور نہ ہوتا ہو یا کوئی ایسی مشکل سامنے آگئی ہو جس کا حل ہونا ضروری ہے ورنہ مال کا یا جان کا بڑا نقصان ہوگا۔ ان سب مسائل سے آزاد ہونے کے لئے اسمِ الٰہی

یَا رَشِیْدُ

باوضو بعد نماز عشاء تین ہزار (۳۰۰۰) مرتبہ پڑھے جگہ اور مصلّٰی پاک ہو۔ اس اسمِ الٰہی کے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک غم دور نہ ہو یا وہ مشکل حل نہ ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مشکلات دور ہو جائیں گی اور غم و فکر دور ہوگا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط



# افسر، حاکم یا شوہر ناراض کا خوش ہو جانا

اگر کسی شخص کا افسر، حاکم یا عہدیدار ناراض ہو جائے۔ یا کسی عورت کا شوہر بدمزاج اور بدزبان ہو اور مارپیٹ کرتا ہو تو رات کو بارہ بجے کے بعد بیدار ہو کر وضو کرے اور اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد اسمِ الٰہی

یَا صَبُوْرُ

ایک ہزار ایک سو گیارہ (۱۱۱۱) مرتبہ پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر حاکم یا شوہر کے خوش اور درست رویہ اپنانے کے لئے دعا کرے۔ یہ عمل اس وقت تک برابر کرتا رہے جب تک افسر یا شوہر خوش نہ ہو جائے۔ خوش ہو جانے کے بعد عمل چھوڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی حاکم یا افسر خوش ہو جائے گا۔ شوہر بدزبانی، مارپیٹ اور بدتمیزی سے باز آجائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## روزی اور خوشحالی کے لئے

اگر کوئی شخص تنگدست، غریب، بے روزگار، پریشان حال ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی روزی فراخ ہو جائے اور اس کی آمدنی بڑھ جائے تو اس کے لئے بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد باوضو چھ سو پانچ (۶۰۵) مرتبہ اسم الٰہی

یَا وَارِثُ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ یہ عمل روزانہ بلاناغہ کرے اور اپنے رزق میں برکت اور آمدنی میں زیادتی بارگاہ رب العزت سے طلب کرے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک آمدنی میں اچھا خاصا اضافہ نہ ہو جائے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط



## کسی سے زمین، جائیداد، مال وغیرہ چھینا ہوا واپس ملنا

اگر خدانخواستہ کسی کی زمین کسی نے چھین لی ہو یا اس کی جائیداد پر ناجائز قبضہ کر لیا ہو یا کسی نے زبردستی مال چھین لیا ہو یا قرض لے کر کھا گیا ہو لیکن واپس کرنا نہیں چاہتا۔ اس کے لئے بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء باوضو پاک جگہ اور مصلّے پر بیٹھ کر قبلہ رخ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد گیارہ سو بار اسم الٰہی

یَا بَدِیْعُ

پڑھے۔ اس کے بعد آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک اپنا حق نہ مل جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پابندی کے ساتھ مسلسل عمل کرنے سے ضرور کامیابی حاصل ہو گی۔ مجرب عمل ہے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

## زندگی کی جملہ پریشانیاں ختم اور زندگی امن وسکون کے ساتھ

اگر کسی شخص کی زندگی پریشانی اور مصیبت میں گذر رہی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی زندگی کی تمام پریشانیاں ختم ہو جائیں اور ہر قسم کی مصیبت دور ہو جائے تو اس کے لئے بعد نماز فجر سورج نکلنے سے پہلے پہلے باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو ایک (١٠١) بار اسم الٰہی

یَا بَاقِیُ

پڑھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے تمام گھریلو اور بیرونی پریشانیوں کے خاتمہ کی دعا کرے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک پریشانیوں کا خاتمہ نہیں ہو جاتا اور گھر اور باہر امن وسکون کی زندگی حاصل نہیں ہو جاتی۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تمام پریشانیوں سے نجات حاصل ہو گی اور زندگی امن وسکون سے گذرنے لگے گی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ



اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

## کنواری لڑکی کی شادی کے لئے

اگر کسی شخص کی لڑکی جوان اور شادی کی عمر کو پہنچ گئی ہو لیکن شادی نہیں ہوتی اول تو رشتہ ہی نہیں آتا اگر آتا ہے تو پلٹ کر جواب نہیں ملتا۔ یا جواب آتا ہے تو بات آگے نہیں بڑھتی۔ مطلب یہ ہے کہ شادی میں قسم قسم کی رکاوٹیں پیدا ہوتی ہیں۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مقبول اور زود اثر ہے باوضو بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ اسم الٰہی

یَا مُغْنِیُ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ہر قسم کی رکاوٹ دور ہونے اور اچھے سے اچھا رشتہ ہونے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی بہترین جگہ رشتہ ہو جائے گا۔

یہ عمل جمعرات کو شروع کرے اور اتوار کے دن ختم کرے۔ گیارہ دن عمل کرنا ہے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

## گناہوں سے نجات بُرے کاموں سے بچاؤ

اگر کوئی آدمی گناہوں میں مبتلا ہو یا برے کاموں میں پھنسا ہو، وہ چاہتا ہو کہ اس سے گناہ اور بُرائی کے کام چھوٹ جائیں اور اس کی زندگی پاکیزہ اور تقوے والی بن جائے۔ اس کے لئے نماز پنجگانہ با جماعت ادا کرنا شروع کر دے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو بار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ

پڑھا کرے۔ ایک سو بار ہر نماز کے بعد کلمۂ طیبہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

پڑھا کرے۔

بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف اس کے بعد اسم الٰہی

یَا بَرُّ

ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھ کر گناہوں سے چھٹکارہ اور نیک زندگی



گزارنے کی دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی سب گناہ چھوٹ جائیں گے اور نیک انسان بن جائیں گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

## دشمن کا مقابلہ ہو جائے یا دشمنوں کے درمیان پھنس جائے

اگر کوئی شخص دشمنوں کے نرغے میں پھنس جائے یا کسی دشمن گروہ سے واسطہ پڑ جائے اور چھپنے یا بھاگنے کا موقع نہ ہو تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَا مُقَدِّمُ

پڑھنا شروع کر دے۔ اور بکثرت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن حملہ نہ کر سکیں گے اور بخیر و سلامتی وہاں سے نکل جائے گا۔

## اولاد نرینہ کے لئے

اگر کوئی شخص اولاد نرینہ سے محروم ہو اور چاہتا ہو

کہ اس کے یہاں بھی لڑکا پیدا ہو جو اس کی جائیداد کا وارث بنے تو اس کے لئے بعد نماز عشاء پابندی کے ساتھ باوضو قبلہ رُخ پاک مصلے پر بیٹھ کر پانچ سو بار اسم الٰہی

یَا اَوَّلُ

بلا ناغہ پڑھا کرے۔ جب حمل ٹھہر جائے تو روزانہ ایک مرتبہ سورۃ یٰسین شریف باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی بیوی کو پلایا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا ہوگا اور نیک سیرت اور اچھی صورت کا ہوگا۔

## دشمن کو ناکام اور ذلیل کرنا

اگر کسی کا دشمن طاقتور، اثر ورسوخ والا اور شرپسند ہو، طرح طرح سے دشمنی کے نئے نئے طریقے نکالتا ہو اور ستانے اور تنگ کرنے میں بہت آگے چلا جاتا ہو، ایسے فرعون صفت دشمن کو ناکام بنانے اور اسے ذلیل و رُسوا کرنے کے لئے بعد نماز عشاء اول دو رکعت نماز نفل ادا کرے اس کے بعد کسی سے بات نہ کرے اور پانچ سو مرتبہ اسم الٰہی

یَا قَادِرُ

پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک دشمن سرنگوں نہ ہو جائے اور تمام اہل محلہ اسے ذلیل نہ کردیں۔ یہ عمل پابندی کے ساتھ کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ



ضرور کامیابی ہوگی۔

## ہر مشکل حل ہونا، بے بسی دور ہونا، باہمت بننا

انسانی زندگی میں بعض مرتبہ ایسے بھی مواقع آتے ہیں جب انسان ہر طرح سے بے بس ہو جاتا ہے۔ اور ہمت جواب دے جاتی ہے۔ اس موقع پر ہمت نہیں ہارنا چاہیئے اور اللہ تعالیٰ سے لو لگانا اور اسے راضی کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ وہ ہر مشکل حل کرنے والا، کام بنانے والا، رحیم وکریم رب ہے وہ ہر ایک کی دعا سنتا اور قبول کرتا ہے۔ ایسے موقع پر سب سے پہلے اگر نماز کی پابندی نہیں ہے تو پابندی کرے اور باجماعت نماز ادا کرے۔ دوسرے استغفار کی کثرت کرے۔ کلمہ طیبہ بھی ہر نماز کے بعد ایک سو بار پڑھا کرے۔

کلمہ طیبہ یہ ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

استغفار یہ ہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ

اور بعد نماز عشاء یا بعد نماز فجر اسم الٰہی

یَا مُقْتَدِرُ

کو پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھا کرے جب تک پریشانی

قائم رہے، مشکل حل نہ ہو برابر عمل کرتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی مشکل حل ہو جائے گی، بے بسی اور پریشانی ختم ہو جائے گی اور ہمت بندھ جائے گی اور زندگی میں انقلاب پیدا ہو جائے گا۔ عمل کرنے میں پابندی کرے کسی صورت میں بھی سستی، کاہلی سے عمل کی پابندی کو نہ چھوڑے۔

## ہر قسم کے جانی و مالی نقصان سے حفاظت

جو شخص دشمنوں اور حاسدوں کے ماحول میں زندگی گذار رہا ہو اس کو ہر وقت ہوشیار اور چوکنا رہنے کی ضرورت ہے نہ معلوم کس وقت حاسد لوگ کوئی نقصان پہنچادیں اور دشمن اپنا وار کردے۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ انسان اپنا بچاؤ کرے اور ہر وقت ہوشیار اور چوکنا رہے۔ ورنہ خطرہ ہے کہ کسی بڑے نقصان سے دوچار ہو جائے۔ اس کے لئے روزانہ ہر نماز کے بعد اسم الٰہی

یَا حَیُّ

ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھا کرے یا بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء پانچ سو ایک (۵۰۱) بار ایک ساتھ پڑھ لیا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ حاسد اور دشمن کا ہر وار خالی جائے گا اور ان کو قدم قدم پر ناکامی ہوگی۔

—



## شادی کے لئے

اگر کوئی شخص کنوارہ ہو یا کوئی لڑکی کنواری ہو اور رشتہ نہ آتا ہو اور یہ چاہتا ہو کہ جلد از جلد رشتہ آجائے تو اس کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے بہت جلد شادی ہو جاتی ہے۔ عمل یہ ہے۔

تین روزے مسلسل رکھے اور نماز کی پابندی کرے۔ رات کو سوتے وقت اکیس ۲۱ بار یہ آیات با وضو پاک مصلے پر بیٹھ کر پڑھے۔ اور اللہ تعالیٰ سے رشتہ کسی شریف اور نیک خاتون سے ہونے کی خوب گڑگڑا کر دعا کرے۔ اگر ایک ماہ میں کام ہو جائے بہت اچھا ورنہ یہ عمل ہر ماہ کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد رشتہ ہو جائے گا۔

وہ آیات یہ ہیں۔

وَالَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا ۝ اُولٰٓئِكَ يُجْزَوْنَ الْغُرْفَةَ بِمَا صَبَرُوْا وَيُلَقَّوْنَ فِيْهَا تَحِيَّةً وَّسَلٰمًا ۝ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ حَسُنَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ۝

## ہر قسم کا ڈر خوف دور کرنا

اگر کسی شخص کو ہر وقت ڈر خوف لگا رہتا ہو۔ رات کے

اندھیرے میں اکیلے کمرے میں، سنسان راستے میں، جنگل بیابان میں یا ویران راستے پر ڈر خوف لگتا ہو تو اس کے لئے یہ کلمات باوضو ایک کاغذ پہ لکھے اور موم جامہ کر کے مرد ہے تو سیدھے بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے اور اگر عورت ہے تو بائیں بازو پہ باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالےٰ ہر قسم کا ڈر خوف دل سے نکل جائے گا اور زندگی آرام سے گذرے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

مَاشَآءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ اَشْهَدُ وَاَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## دفع دشمن کے لئے

اگر کوئی ایسا موقع آجائے کہ دشمن چاروں طرف موجود ہو اور آدمی تنہا ہو یا دشمن سے آمنے سامنے لڑائی شروع ہو چکی ہو تو یہ آیت پڑھنا شروع کر دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دشمن مغلوب اور خوف زدہ ہو کر بھاگ جائے گا اور کبھی مقابلہ نہ کر سکے گا۔ اگر اسی آیت کو باوضو ایک کاغذ پہ لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے تب بھی دشمن مقابلے سے بھاگ جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ٥

## یہود و نصاریٰ، کفار و مشرکین سے جنگ میں کامیابی کے لئے

اگر کسی وقت یہود و نصاریٰ، یا کفار و مشرکین سے جنگ پیش آجائے یا کہیں کسی شہر اور بستی میں مقابلہ پیش آجائے تو اس کے لئے لڑائی کی جگہ سے ایک مٹھی سوکھی پاک مٹی لے کر سات مرتبہ سورۃ الفیل پڑھے۔ ہر ایک مرتبہ پوری سورت پڑھنے کے بعد یہ کلمہ بھی کہے اِزْهَقِ الْبَاطِلَ اور وہ خاک (مٹی) دشمن کی طرف اور ان کے لشکر اور فوج کی طرف اچھال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی فوج شکست کھائے گی اور منہ پھیر کر بھاگ جائے گی اور بھاری نقصان اٹھائے گی۔ یہی سورت سات مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لے تاکہ دشمن سے مقابلہ کرنے میں باہمت بن جائے۔

سورۃ الفیل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝

## دشمن کا مصیبت میں مبتلا ہونا

اگر کوئی دشمن اپنی شرارتوں سے باز نہ آتا ہو تو اس کے شر سے حفاظت اور دشمن کے مصیبت میں مبتلا ہونے کے لئے نماز مغرب کے بعد سورۂ فیل اور لایلف بلا بسم اللہ کے اکتالیس بار پڑھا کرے جب تک دشمن کا شر باقی رہے برابر پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی دشمن کسی مصیبت میں مبتلا ہو جائے گا۔

تنبیہ: بلاوجہ کسی کو نقصان پہنچانا یا مصیبت میں مبتلا کرنا بہت بڑا گناہ اور اپنی بربادی کا انتظام کرنا ہے لہٰذا اس عمل کو کرنے سے پہلے کسی نیک متقی عالم دین سے مشورہ کر کے کرے۔ ورنہ خود نقصان اٹھائے گا۔

سورۂ فیل یہ ہے۔

أَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِأَصْحَابِ الْفِيلِ ۝ أَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِي تَضْلِيلٍ ۝ وَأَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا أَبَابِيلَ ۝ تَرْمِيهِم بِحِجَارَةٍ مِّن سِجِّيلٍ ۝ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُولٍ ۝

لِإِيلَافِ قُرَيْشٍ ۝ إِيلَافِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَاءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوا رَبَّ هَٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِي أَطْعَمَهُم مِّن جُوعٍ ۝ وَآمَنَهُم مِّنْ خَوْفٍ ۝



## لڑکی یا لڑکے کے رشتہ کے لئے

اگر لڑکی جوان ہو یا لڑکا جوان ہو لیکن رشتہ نہیں آتا۔ اگر رشتہ آتا ہے تو مناسب نہیں ہوتا اس کے لئے روزانہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رشتہ کا انتظام ہو جائے گا۔ عمل یہ ہے۔

دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء پڑھے اور اس کے بعد گیارہ سو بار (۱۱۰۰) بار اسم الٰہی

یَا لَطِیْفُ

پڑھے۔ اس کے بعد دعا کرے کہ اے رب میرے لئے اچھے سے اچھے رشتے کا انتظام فرما دے۔

یَا لَطِیْفُ کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔

یہ عمل چالیس دن مسلسل کرے ناغہ نہ کرے۔

تنبیہ: بعض مرتبہ بندش کی وجہ سے رشتہ نہیں ہوتا تو اس کے لئے روزانہ سورۂ یٰس شریف (پ ۲۲) تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی پی لے۔ یہ عمل بھی چالیس دن مسلسل بلاناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بندش کھل جائے گی اور اچھی جگہ رشتہ ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

## رزق میں ترقی اور ہر قسم کی محتاجی ختم

اگر کسی شخص کی آمدنی قلیل اور اخراجات بہت زیادہ ہوں ہر وقت رقم کے لئے ہاتھ پھیلاتا رہتا ہو اور طرح طرح سے ذلت اٹھاتا ہو اور قرضہ پر قرضہ چڑھتا جاتا ہے لیکن ادا نہیں ہوتا ہر وقت ہاتھ تنگ رہتا ہے روزی میں زیادتی اور آمدنی میں برکت کے لئے روزانہ بعد نماز فجر باوضو پاک مصلے پر بیٹھ کر ہر روز بلاناغہ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو اکیس (۱۲۱) بار اسم الٰہی

یَا لَطِیْفُ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر رزق میں برکت آمدنی میں ترقی اور قرض سے جان چھوٹنے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی آمدنی میں اضافہ شروع ہو جائے گا یہ عمل روزانہ بلاناغہ کرے اگر ایک دن ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن دو مرتبہ



پڑھ لے۔

بعض مرتبہ کسی خاص گناہ یا اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مسلسل نافرمانی کے سبب بھی رزق بند ہو جاتا ہے لہٰذا گناہوں سے توبہ کرے نماز کی پابندی کرے خیر خیرات جو توفیق ہو کرتا رہے۔ اللہ تعالیٰ کی مخلوق انسان اور جانور سب کے ساتھ رحم و شفقت کا معاملہ کرے کسی پر ظلم نہ کرے کسی کا مال ناجائز نہ کھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی برکت کے آثار ظاہر ہوں گے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## بُرے اور گندے خیالات سے نجات

اگر کسی شخص کو ہر وقت گندے اور بُرے بُرے خیالات آتے ہوں جس کے سبب وہ پریشان اور بے چین رہتا ہو اس کے لئے بعد نماز عشاء اول گیارہ

بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین سو بار اسم الٰہی

یَا خَبِیْرُ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

یہ عمل روزانہ کرے اور کم از کم چالیس دن ضرور کرے۔

دوسری بات یہ ہے کہ ہر وقت خود کو کسی نہ کسی کام میں مصروف رکھے اگر پڑھنا جانتا ہے تو بزرگوں کے حالات زندگی کا روزانہ مطالعہ کرے۔ فضائل اعمال، حکایاتِ صحابہؓ کا مطالعہ کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ خیالات پاکیزہ ہو جائیں گے اگر پڑھنا نہیں جانتا تو روزانہ ایک سو بار کلمۂ طیبہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

کو پڑھا کرے۔ اس کے لئے وقت اور وضو کی شرط نہیں جس وقت فرصت ہو پڑھ لیا کرے۔

اور تبلیغی گشت اور چلہ میں وقت لگائے اور روزانہ تعلیم میں بیٹھا کرے۔

## کھیت اور باغ کی حفاظت

اگر کوئی شخص اپنی کھیتی اور باغ کے سلسلے میں پریشان رہتا ہو کھیت میں جنگلی جانور اور باغوں میں پرندے باغ کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ اس کے لئے اسمِ الٰہی



یَا حَلِیْمُ

کو پانچ کاغذوں پر ایک ایک سو بار لکھے اور ہنڈیا (مٹی کی چھوٹی ہنڈیا) میں بند کر کے باغ یا کھیت کے چاروں کونوں پر چار ہنڈیا گہرائی میں دفن کر دے اور پانچویں ہنڈیا گہرائی میں کھیت یا باغ کے درمیان دفن کر دے انشاء اللہ تعالیٰ کھیت یا باغ ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا اور فصل اور پھل خوب ہوں گے۔

## مخلوق خدا کی نظر میں باعزت ہونا

اگر کوئی شخص تنگدست، نادار اور کم حیثیت اور عزت سے محروم ہو تو اس کے لئے بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار اور درمیان میں ایک سو ایک (۱۰۱) بار یہ اسم الٰہی

یَا عَظِیْمُ

پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک چلہ عمل کرنے کی برکت سے آمدنی میں اضافہ ہو گا لوگ عزت و تکریم کے ساتھ برتاؤ کریں گے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

## ہر قسم کا غم دور کام آسانی سے ہو جائے

اگر کسی شخص کا کوئی کام اٹک گیا ہو اس کے باعث غم میں مبتلا رہتا ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اور درمیان میں ایک سو بار یہ کلمات باوضو پاک مصلے پر قبلہ رُخ بیٹھ کر پابندی کے ساتھ پڑھے یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک مشکل حل نہ ہو اور غم و فکر دور نہ ہو۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ
یَاقَدِیْمُ یَاقَیُّوْمُ یَافَرْدُ یَاوِتْرُ یَااَحَدُ یَاصَمَدُ

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ



## کوئی بھی حاجت پورا ہونا اور مراد بر آنا

اگر کوئی ایسی شدید حاجت پیش آگئی ہو جس کا جلد پورا ہونا ضروری ہو ورنہ بڑے نقصان کا اندیشہ پیدا ہونے کا خطرہ ہو اسمیں دیر لگنے سے بہت بڑی مصیبت پیش آسکتی ہو تو اس کے لئے بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رُخ پاک مصلے پہ بیٹھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے درمیان میں ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ اور یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک کہ حاجت پوری نہ ہو اور مراد حاصل نہ ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مراد پوری ہوگی۔

سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ
وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ

بھاگنے والے یا گم ہو جانے والے کے لئے جو نقش یا تعویذ دفن کئے جاتے ہیں یا پیڑ وغیرہ میں لٹکائے جاتے ہیں ان کو بھاگنے والے کے آنے کے فوراً بعد یا گم ہو جانے والے کے مل جانے کے فوراً بعد اس نقش کو اس جگہ سے فوراً نکال لیا جائے ورنہ آنے والا پھر بھاگ جائے گا۔

جس عورت کے حمل کی حفاظت کے لئے گنڈہ یا تعویذ حمل کے دوران بندھوایا گیا ہے وہ گنڈہ یا تعویذ بچہ پیدا ہونے کے بعد بچے کو نہلا کر فوراً اس کے گلے میں باندھ دیا جائے ورنہ بچہ کے مرجانے کا خطرہ رہتا ہے۔

جن، بھوت سحر، جادو کے علاج کے بعد گلے یا بازو پر حفاظتی نقش ضرور باندھنا چاہیئے۔ جو تعویذ پینے کے لئے دیتے ہیں انہی میں سے ایک تعویذ لے کر موم جامہ کر کے گلے یا مرد ہے تو دائیں بازو پہ اور اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے اور اس نقش یا تعویذ کو گلے یا ہاتھ سے کسی حالت میں نہ اتارے۔

پینے یا باندھنے کے تعویذ کسی حالت میں بھی غسل خانے یا پاخانے میں نہ لے جائیں اگر غلطی سے تعویذ جیب میں ہیں اور اسی حالت میں غسل خانے یا پاخانے میں چلا گیا تو اب ان تعویذوں کو سمندر، یا دریا، نہر، کنویں، تالاب میں ٹھنڈا کر دے یا پاک زمین میں گڑھا کھود کر دفن کر دے۔ اب ان کے استعمال سے فائدہ نہ ہوگا۔



اگر تعویذ بوسیدہ، پرانا اور خراب ہو جائے یا اس کے حروف و نقوش مٹ جائیں تو اس نقش یا تعویذ کو ایک بوتل یا پلاسٹک کی تھیلی میں ڈال کر کسی پاک جگہ دفن کر دیں۔ یا پتھر باندھ کر نہر، دریا، سمندر، جھیل، کنویں میں ڈال دیں۔ اس کو کچرے کوڑے میں نہ پھینکیں نہ گندے پانی کے نالے میں ڈالیں۔ یہ سخت گناہ کی بات ہے لہذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

---

جس طرح جادو، سفلی، سحر کے ذریعہ صحت، طاقت، قوت مردمی، اولاد کا ہونا، ہر قسم کی ترقی کو بند کیا جاتا ہے اسی طرح جادو، سفلی، سحر کے ذریعہ انسانی کاروبار، انسانی ملازمت اور نوکری کی بندش بھی کر دی جاتی ہے جس کے سبب انسان اعلیٰ صلاحیتوں اور قابلیت کے باوجود در در کی ٹھوکریں کھاتا ہے لیکن اُسے اس کی اہلیت و قابلیت کے مطابق عہدہ یا منصب نہیں ملتا ہے۔ اگر کسی سفارش کے ذریعہ عہدہ مل بھی گیا تو چند دن بعد جواب مل جاتا ہے۔ انسان سارا دن در در کی ٹھوکریں کھاتا ہے۔ مصیبتیں جھیلتا ہے اور شام کو ناکام گھر لوٹتا ہے۔

اس کے لئے وظیفے، وظائف، عملیات کرنا فضول ہیں ان میں کامیابی نہیں ہوتی اس کا سبب یہ سفلی، جادو، سحر ہے۔ سب سے پہلے سفلی، جادو، سحر کا علاج کیا جائے اس کے بعد ایک نقش سورۂ مزمل کا باوضو ایک کاغذ پر عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھا جائے اور لپیٹ کر موم جامہ کر کے کالی ڈوری باندھ کر گلے میں ڈال لے یا مرد ہے تو دائیں بازو پر باندھ لے اور اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھ لے۔ اس کو چار پانچ سال کے لئے گلے میں یا بازو پر بندھا رہنے دے کیونکہ جادو کا پتلہ معلوم نہیں کتنے عرصے کے لئے دفن کیا گیا ہے جب تک وہ دفن ہے جادو کے اثرات کا خطرہ بھی باقی ہے لہذا اس نقش کو باندھنے کے بعد کبھی نہ اتارے۔ نہاتے وقت، میاں بیوی کے تعلقات کے وقت، کہیں سفر پر جاتے وقت۔

بعض عاملین کے نزدیک دریا یا سمندر پار کرنے سے جادو اُتر جاتا ہے۔ یہ بات اس وقت صحیح ہے جب انسان سمندر پار آباد ہو جائے یا دریا پار چلا جائے پھر واپس نہ آئے۔ اگر واپس آگیا تو پھر جادو اثر کرنا شروع کر دے گا۔



کراچی میں لوگ کیماڑی سے کشتی میں بیٹھ کر منوڑہ جزیرے تک چلے جاتے ہیں کہ ہم نے سمندر پار کر لیا۔ پھر واپس آنے پر جادو اپنا اثر دکھانا شروع کر دیتا ہے۔

اسی طرح حیدر آباد سے دریا پار کر کے گاڑی یا کشتی کے ذریعہ کوٹری چلے جاتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ جادو اُتر گیا۔

آسان عملیات و تعویذات کی تمام جلدوں میں بہت سی ہدایات مختلف عمل کے درج ہیں ان کو بھی ذہن میں رکھا جائے۔

سفلی، جادو، سحر کا اثر ختم ہونے کے بعد ہی عمل، وظیفہ، تعویذ اثر کرتا ہے۔ اس لئے پہلے علاج پھر عمل کرے۔

الحمد للہ آپ نے سترھویں جلد سے فائدہ اُٹھایا اب اٹھارہویں اور انیسویں جلد سے فائدہ اُٹھائیں جو اسماء حسنیٰ کے عملیات و نقوش پر مشتمل ہیں۔

خوشنویس و آرٹسٹ سید احمد شاہ رحمۃ اللہ علیہ مورخہ ۱۲ و ۱۳ ذیقعدہ ۱۴۲۶ھ
مطابق ۱۵/۱۶ دسمبر ۲۰۰۵ء جمعرات و جمعہ کی درمیانی رات ساڑھے آٹھ بجے جناح اسپتال
میں انتقال فرماگئے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ٥ جمعہ کے دن ابراھیم حیدری
قبرستان میں تدفین عمل میں آئی۔ مرحوم خطِ نسخ، خطِ نستعلیق، خطِ ثلث، خطِ رقاع،
خطِ دیوانی، خطِ توقیع، خطِ محقق، خطِ ریحان، خطِ غبار، خطِ گلزار، خطِ طغریٰ خط مقابل
اور خط کوفی کے ماہر تھے۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء، قرآن پاک کے سیپارے، قاعدے اور
بے شمار اردو، سندھی کی اسلامی کتابیں کتابت کیں۔ آخر میں فضائلِ درود شریف کی کتاب
کے اسّی صفحے لکھے تھے کہ پیغامِ اجل آگیا۔ اللہ تعالیٰ مغفرت فرمائے۔ بچے ابھی چھوٹے ہیں،
اللہ تعالیٰ ان کا نگہبان ہو۔ قارئین سے گزارش ہے کہ وہ مرحوم کے ایصالِ ثواب کے لئے
اول تین بار درود شریف، ۱۴ مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین بار سورۂ اخلاص اور آخر میں تین بار
درود شریف پڑھ کر مرحوم کے لئے دعائے مغفرت کی دعا فرمائیں۔ شکریہ

اعجاز احمد سنگھانوی